اُن اہلِ دل کے لئے جو محبت کی خوشبو سے اس جہاں کو مہکانا چاہتے ہیں

# عملیاتِ حُب

| | | | |
|---|---|---|---|
| مسجد | سلح | ھو | سلح |
| سمع | بلاء | سلح | اھو |
| سلح | سلح | سلح | طلس |




خاکپائے بزرگانِ دین

مسلم اعظمی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## یا اللہ کرم فرما

شروع اللہ تبارک تعالیٰ تیرے نام سے کہ تو رحمٰن و رحیم ہے، یا اللہ تو ہی سارے جہانوں کا پروردگار ہے، حمد ثنا و تمام تعریفیں تیرے لئے کہ تو ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا، ہماری ہر ایک ایک سانس تیرے کرم و فضل کی محتاج ہے، تو واحد ہے، تیرا کوئی شریک نہیں، تو حاکم المطلق ہے، یا اللہ ہماری خطاؤں کو معاف فرما، صدقہ محمد ﷺ و آل محمد ﷺ کے کہ تو رحمٰن و رحیم ہے، امین ثمہ امین۔ اللہ تیری تمام نعمتوں کا شکر ہے، جو تو نے ماں کی کوکھ سے مجھے اس لمحے تک عطا فرمائیں۔ اور ان تمام نعمتوں کا بھی شکر ہے، جو تو مجھے اس لمحے سے میری آخری سانسوں تک عطا کرنے والا ہے، اور ان نعمتوں کا بھی جو بعد موت دوسرے جہاں میں محمد ﷺ اور آل محمد ﷺ کے صدقے، ان کے وسیلے سے، تو رحیم و کریم ہے اپنے فضل و کرم سے عطا کرے گا۔ یا اللہ تیرا شکر ہے، یا اللہ تیرا شکر ہے، یا اللہ تیرا شکر ہے یا اللہ تو مجھے اپنے شکر بندوں میں شمار فرما، مجھے اپنے عاجز بندوں میں شمار فرما، یا اللہ میں تیرے کرم و فضل کا محتاج ہوں، میری ہر سانس تیرے فضل و کرم کی محتاج ہے، میرا ذہن و قلب تیری عظمتوں کا محتاج ہے، کرم فرما، کرم فرما، کرم فرما

عاجز بندہ، مسلم اعظمی

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْآ اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ

# عملیاتِ حبُ

خاک پائے بزرگان دین
مسلم اعظمی

لبیک پبلیکیشنز کراچی

اسٹاکسٹ

**الریاض ناشران**

غزنی سٹریٹ 6 فیروز سنٹر اردو بازار لاہور

فون: 042-7361320, 0321-9472859



نام کتاب ........ عملیات حب
مولف، مرتب ........ مسلم اعظمی
باراول ........ ۲۰۰۸
پریس ........ عماد پرنٹنگ پریس کراچی
ہدیہ ........ :140:00 روپے صرف
ناشر ........ حماد العارفین، داؤد مسلم
رابطہ ........ 0322,2289257
ناشران ........ لبیک پبلیکیشنز کراچی



## اسمائے رسول ﷺ

قل یایھا الناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا

# اسمائے حسنیٰ عزوجل



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَاَلۡقَیۡتُ عَلَیۡکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیۡ وَلِتُصۡنَعَ عَلٰی عَیۡنِیۡ

محبت زندگی ہے۔ زندگی محبت ہے، آپ محبت کے لئے ہیں، محبت آپ کے لئے، آپ محبت کیجئے، خود سے، اپنے رشتوں سے، جن سے آپ کی پہچان بنی ان سے، اپنے گھروں سے، اپنے محلوں سے، اپنے شہر سے، اپنے ملک سے، اور اس جہاں کے چپہ، چپہ سے، اس میں بسنے والوں سے، اللہ تبارک تعالیٰ کی تمام مخلوق سے، محبت ہی آپ کی پہچان ہے، محبت ہی آپ کا ایمان ہے، محبت ہی آپ کا دین ہے، اللہ عزوجل محبت ہے، اور محبت ہی عبادت ہے، محبت میں کسی قسم کی آلودگی نہ آنے دیں، اسے پاک صاف رکھیئے، اس جہاں میں ہر نظارے، ہر جلوے کو محبت بانٹئے، تاکہ آپ کو خالق کائنات اللہ تبارک تعالیٰ کی خوشنودی حاصل ہو اور، نبی پاک رسول ﷺ کے سائے رحمت سے آپ جنت کے مکیں بن جائیں۔ اللہ تبارک تعالیٰ ہم سب کو محبت کی عظمت سے سرفراز ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین، ثمہ آمین۔

## انتساب

اس خوشبو کا نام
جو میرے آقا رسول اکرم ﷺ کی حیات مبارکہ میں آپ کی تنِ آ
رائش رہی،
ان پھولوں کے نام
جنہیں میرے آقا ﷺ کی حیات مبارکہ میں، آپکے تنِ مبارک
کو بوسے لینے، عقیدت میں رہنے کا شرف حاصل رہا،
اس پتھر کے نام
آپ کی حیات مبارکہ میں جسے آپ کی انگلی میں زیب تن
رہنے کا اعجاز حاصل رہا۔

غلامان غلام، خاک پائے اہل بیت
مسلم اعظمی



## فہرست

## یہ لفظ عاجزی ہیں

یا میرے اللہ، یا میرے اللہ، یا میرے اللہ

میں فنا، میں فنا، یا میرے اللہ، میرے معبود، میرے خالق میرے رازق، میرے محافظ، تو ہی عبادت، تو ہی عشق، میں خاک، میں فنا، میری ہر سانس تیری رضا، میرے اندر بھی تو، میرے باہر بھی تو، ہر سو تو ہی تو، میں فنا تیری عظیم و بابرکت ذات مبارکہ پر، تیرے ہی قبضۂ قدرت میں میری جان ہے اور عنقریب تیری رضا کے ساتھ تیرے پاس لوٹ کر آنا ہے۔ میری ہر سانس تیرے رحم کرم کی محتاج ہے۔ اللہ ہر لمحہ، میں تیری عاجزی میں ہوں، اور فنا کے لئے محوِ سفر ہوں۔ کوئی لمحہ میرے معبود تیرے نورانی عکس سے خالی نہ رہے۔ زندگی کا ہر موسم عاجزی میں رہے، یا اللہ میری عاجزی کو قبول فرما. آمین۔ قربان جاؤں میرے آقا نور مجسم، رحمت العالمین احمد مجتبیٰ، محمد مصطفیٰ ﷺ پر آپ کی نعلین مبارک تلے اس زندگی میں بھی اور بعد موت اس زندگی میں بھی رہوں۔ عظیم ہیں وہ لوگ جنہوں نے نعلین کی صورت اوپر سے دیکھی۔ لیکن مجھ میں جرائت کہاں نگاہ اٹھا سکوں۔ ویسے بھی جنہیں نعلین کے نیچے خاک بن کر رہنے کا شرف حاصل ہو وہ کیسے نعلین کی آرائش دیکھ سکتے ہیں۔ وہ تو اپنے آقا کے وجود سے خارج ہونے والی خوشبو میں بد مست رہتے ہیں، یہی مدہوشی زندگی ہے، ان کی تو آرائش ہی خاک ہوتی ہے، اللہ تبارک تعالیٰ مجھ میں مزید عاجزی اور ان نگاہوں کو مزید ادب و شرم و حیا عطا فرمائے. آمین۔

یہ شہر عشق ہے یہاں عشق کا بازار ہوتا ہے
ہو عاجزی جس میں وہ سودا شمار ہوتا ہے
یہاں درود میں غلام بکا کرتے ہیں
ہو فنا جو عشق میں، یہاں وہ کاروبار ہوتا ہے

مسلم اعظمی

یہ مقام محمد ﷺ ہے۔ یہاں وہی کاروبار کرے جو عشق محمد ﷺ میں عاجزی کے حسن سے مالا مال ہو۔ جس نے نعلین ﷺ کی خاک سے اپنی آرائش رکھی ہو۔ جس کے قلب کی دھڑکنیں اللہ

ہو کی تجلیات میں پُر نور رہیں اور زبان درود پاک ﷺ کی رحمت سے سیراب رہی ہو۔ اللہ تبارک تعالیٰ تمام اہل ایمان کو یہ جنوں، یہ عشق عطا فرمائے۔ آمین۔

ایک عرصہ بعد آپ سے مخاطب ہیں۔ آپ کے ہاتھوں تک اس کتاب کو پہنچنے میں کافی وقت درکار رہا آپ کو انتظار کی زحمت سے جو تکلیف پہنچی اس کی معذرت چاہتے ہیں۔ آج کتنے موسموں کے بعد یہ کتاب آپ کے ہاتھوں میں ہے گو کہ یہ کتاب ہمارے مزاج سے منفرد ہے۔ لیکن اہل ذوق کا اصرار اسقدر تھا کہ آج یہ کتاب آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ آپ سے درخواست ہے آپ خدارا ان عملیات کو صرف اور صرف نیک اور سچی محبت کے لئے عمل میں لائیں۔ اپنی نیت کو ہمیشہ پاک رکھیں اس سے اس دنیا میں بھی آپ کو راحت حاصل رہیگی اور آخرت میں بھی اس کا عذر آپ کو حاصل رہے گا۔ لیکن ایک بات جو ہمارے وجود ہماری روح کو خوف سے لرزہ رہی ہے۔ وہ حضرات ہیں جو ابلیسی ذہنیت رکھتے ہیں۔ کہیں وہ ان عملیات سے غلط فائدہ حاصل نہ کرلیں۔ لیکن ہم انہیں خبردار کرتے ہیں اگر انہوں نے اپنی ابلیسی ذہنیت سے کسی کی عزت کو آلودہ کرنا چاہا تو میرا پروردگار قوت عظیم ہے اور تمام جہانوں کا پروردگار ہیں۔ اس قوت کے جلال سے، اس کے عذاب سے نہیں بچ سکیں گے۔ اس آیت مبارکہ کو وہ لوگ توجہ سے پڑھیں جو اس دنیا کو ہی زندگی سمجھتے ہیں۔

ترجمہ قرآن حکیم:...... (اور جنہوں نے برے کام کئے تو برائی کا بدلہ ویسا ہی ہوگا اور ان کے موہنوں پر ذلت چھا جائے گی۔ اور کوئی ان کو اللہ تبارک تعالیٰ سے بچانے والا نہیں ہوگا۔ ان کے موہنوں، کی سیاہی کا یہ عالم ہوگا کہ ان پر گویا اندھیری رات کے ٹکڑے اڑھا دیئے گئے ہوں۔ یہی دوزخی ہیں کہ ہمیشہ اس میں رہیں گے)۔

(سورہ مائدہ، ۲۷)

یہ آیت مبارکہ ان لوگوں کے لئے اللہ تبارک تعالیٰ کی طرف سے تاکید ہے خبرداری ہے یقیناً یہ لوگ اللہ تبارک تعالیٰ کے عذاب سے نہیں بچ سکیں گے۔ اس دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی۔ اس لئے ہماری التجا ہے کہ آپ کوئی بھی ایسا کام نہ کریں جس سے آپ کے جسم کو اپاہج پن کا عذاب سہنا پڑے یا کوڑھ جیسی بیماری آپ کے جسم کو بدصورت، بدنما بنادے۔ اللہ نہ کرے ایسا ہو کہ آپ کی نیت میں آلودگی آئے، آپ کے وجود سے تعفن اٹھے چند لمحے کی لذت تم سے زندگی کی تمام بہاریں چھین لے۔ خدارا ان عملیات کو صرف اور صرف محبت میں رشتہ ازدواج کو قائم کرنے کے لئے استعمال کریں۔



## اک عرض ہے

ہم یہ نہیں کہیں گے کہ بازار میں جو کتب عملیات وتعویذات کی دستیاب ہیں وہ غلط ہیں۔ اور انہیں ترتیب دینے والے حضرات زندگی کے ان شب وروز سے کس قسم کے خزانے سمیٹ رہے ہیں لیکن آپ سے ہم یہ عرض کرتے چلیں کہ ہم نہ پیر ہیں نہ عامل، ہم تو اللہ تعالیٰ کے وہ عاجز بندے ہیں جو صرف اس کی عاجزی میں رہتے ہیں اور یہ عاجزی ہی ہماری زندگی ہے اور ہماری زندگی کی آرائش عاجزی کے بیش قیمت گہنہ سے ہے۔ یہ میرے آقا نبی اکرم ﷺ کی رحمتوں کا نزول ہے۔ ورنہ ہم تو خاک ہیں، اوّل بھی خاک آخر بھی خاک۔ یہ بزرگان دین و اہل علم کی نظر کرم ہے کہ ان کتب کی ترتیب وتزئین میں ہماری خدمت حاصل رہی اور یہ ان کی کرم فرمائی ہے کہ ان کی ریاضت ومحبت، عشق الٰہی سے حاصل انعام کے چند نقطے آپ کو ہدیہ کرنے کی سعادت حاصل کرتے رہے ہیں۔ اگر اللہ تبارک تعالیٰ کی کرم نوازی اور بزرگان دین کی نظر عنایت رہی تو یہ خدمت انجام دیتے رہیں گے۔ یہ سب میرے پروردگار کا کرم اور آقا نبی پاک ﷺ کی رحمت کا نزول ہے۔ ورنہ ہم تو خاک ہیں اور خاک ہی رہیں گے اور خاک میں فنا ہوجائیں گے۔ خاک تو خاک ہی ہوتی ہے۔ پھر خاک کیا، اس کی اوقات کیا اور دعویٰ کیا۔ نعوذ باللہ من ذالک۔

ظاہر ہے یہ تمام عملیات بزرگان اہل علم واہل عشق کی ریاضت کا حاصل ہیں جو ہم نے اس کتاب کے صفحات پر آپ کو ہدیہ کئے ہیں۔ ہم تو اللہ تبارک تعالیٰ کی عاجزی میں ہیں اور ہر لمحہ اس کی عاجزی میں رہتے ہیں۔ اور اس لمحہ بھی اس کی عاجزی والتجا میں ہیں، اللہ تو کریم ہے اور میں تجھ سے ہی اپنی کوتاہیوں کی پناہ مانگتا ہوں، توبہ طلب کرتا ہوں، معافی مانگتا ہوں۔ میں نے یہ تمام تعویذات وعملیات نیک نیت اور اے میرے معبود تجھ سے خوف میں رہ کر تحریر کئے ہیں۔ اور میں تجھ سے التجا در التجا، عاجزی در عاجزی میں ہوں۔ جو حضرات ان عملیات کو غلط نیت کے تحت اپنے مصرف میں لائیں انہیں میں تیرے عذاب سے آگاہ کرتا ہوں اس دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی تو ہی سزا دینے والا ہے۔ میں کمزور ہوں میرے مالک تو ہی قوت والا

میرا معبود ہے۔ان کے وجود کو ایسے عذاب میں مبتلا فرمادے جو آنے والی نسلوں کے لیے عبرت ہو اللہ صرف ان بندوں کو جو تیرے احکام کی نافرمانی کرتے ہیں اور تیرے بندوں کی عزتوں سے کھیلتے ہیں جو ابلیس کو اپنا خدا مانتے ہیں اور تجھ سے فریب کرتے ہیں۔اللہ میں تجھ سے شیطان مردود کی پناہ مانگتا ہوں۔اللہ مجھے ہمیشہ، تا قیامت اپنی پناہ میں رکھ اور ہر لمحہ اپنی عاجزی میں رکھ۔اللہ مجھ پر اور اہل ایمان مومنوں پر اپنا فضل و کرم عطا فرما۔آمین۔

آپ سوچ رہے ہوں گے۔ہم نے زبردست کتاب کی تعریف و توصیف تو کی نہیں یقیناً آپ اس کے متمنی ہو گے۔لیکن ہم کیا عرض کریں یہ محبت کے لئے ہے، محبت جو اس کائنات کا محور ہے محبت ہی مرکز کائینات ہے۔اگر یہ جذبہ سچا ہو تو کائینات کے تمام رنگ، تمام خوشبوئیں روح کا سنگھار بن جاتی ہیں یہ ایسی قوت ہے جس کے ایک ادنیٰ اظہار سے دنیا کی تمام آلودگی یک لخت پاکیزگی میں بدل جاتی ہے نفرتیں رنگ و خوشبویات سے کھیلنے لگتی ہیں۔خزائیں بہاروں کا راگ آلاپنے لگتی ہیں محبت بیمار و اپاہج زندگی کی مسکراہٹ ہے۔مایوس سانسوں کی امید و آرزو ہے۔محبت نگاہوں کا طلسم ہے، محبت دلوں کی رونق ہے، محبت عبادت ہے اور عبادت اللہ باری تعالیٰ ہے۔اور صرف وہی اول و آخر عبادت کے لائق ہے اور ہم صرف اور صرف اس کی عبادت کرتے ہیں. ہماری ان اہل دل سے درخواست ہے اس محبت کو پاکیزہ جذبے سے کریں۔اس میں کسی بھی قسم کی آلودگی، ابلیسی خباثت کو شامل نہ کریں اگر آپ نے ہماری درخواست پر توجہ دی تو آپ کی زندگی انشاء اللہ تعالیٰ محبت کی خوشبویات سے معطر اور خوشگوار رنگوں سے بھرپور گذرے گی۔ایک بات اور عرض کرتے چلیں ان عملیات کو حسب ہدایت اور ترتیب سے کریں۔انشاء اللہ آپ کو اپنے مقاصد میں کامیابی حاصل رہے گی۔اور آپ کی ازدواجی زندگی واہ واہ گذرے گی۔اہل ایمان سے درخواست ہے کہ ہمارے حق میں دعا کریں۔اور ہمارے والدین کے لئے ایک بار سورہ فاتحہ پڑھ کر ایصال ثواب کریں. شکریہ۔

ہماری سانسوں میں زندگی کی رونق رہی تو انشاء اللہ تعالیٰ اگلی کتاب کے صفحات پر ملاقات ہوگی ورنہ یہ حرف آخر ہیں۔اللہ حافظ

خاکپائے آل نبی ﷺ

مسلم اعظمی عفی عنہ



## عملیات سے پہلے

اب ہم ان اہل دل سے مخاطب ہیں جن کے دل کسی کی محبت میں بے قرار ہیں۔اور وہ اسے اپنی شریک زندگی بنانا چاہتے ہیں۔اگر وہ حضرات جو عملیات سے استفادہ حاصل کرنا چاہتے ہیں انہیں سب سے پہلے تو اپنے آپ پر بھرپور توجہ دینی ہو گی۔تاکہ کسی بھی کمی یا عجلت کے باعث ناکامی نہ ہو



## نماز کی پابندی کریں

عمل شروع کرنے سے تین روز پہلے درود شریف کا ورد ہر لمحہ جاری رکھیں، کسی لمحہ اس رحمت نور سے غافل نہ ہیں یہی بنیاد ہے جس پر آپ کے عمل کی شاندار عمارت قائم ہو گی اس کلام عظیم کی تجلیات نور کی عمارت جو میرے پروردگار معبود عظیم کی کتاب قرآن عظیم کی قوت نور ہے، اس نور کی تجلیات سے آپ اپنی زندگی کو روشن کر سکتے ہے، لیکن اس کے لئے آپ در مصطفےٰ، احمد مصطفیٰ رحمت اللعالمین ﷺ کی رحمت سے اپنے قلب و ذہن کی آلودگی کے صاف کرنا ہو گا، دورد پاک سے اپنے ظاہر و باطن کو پاک کرنا ہو گا اندھیرے کو روشنی سے بدلنا ہو گا۔



## مقام سکون

مقام جس جگہ آپ اس عمل کو کریں وہ پرسکون ہو، جہاں کوئی آواز آپ کے تخیل میں مخل نہ ہو، کوئی آہٹ پریشان نہ کرے، کوئی اندیشہ، رنجش نہ ہو، عملیات کے لیے وقت بعد نماز عشاء یا فجر کے بعد صرف ایک گھنٹہ۔اگر اس سے زیادہ وقت عمل ہو تو رات کا وقت پرسکون رہے گا۔



## خوشبویات

خوشبویات کا بھرپور خیال رکھیں، کوشش کریں ہلکی اور بھینی بھینی خوشبو ہو، ویسے آپ عنبر، عود، لوبان، وغیرہ سلگا سکتے ہیں، اگربتی بھی خوشبو کی دستیاب ہوتی ہیں۔ آپ دوران عمل انہیں دھونی کیلئے استعمال کرسکتے ہیں۔



## قلم اور کاغذ

اکثر حضرات کو دیکھا ہے وہ کسی بھی عام کاغذ پر تعویز لکھ لیتے ہیں اور عام قلم استعمال کر لیتے ہیں، لیکن اگر ان دونوں اشیاء کو پاک کرلیا جائے تو کیا برائی ہے، ہم یہ نہیں کہتے وہ غلط ہے، چونکہ غیب کا علم تو صرف میرے معبود عزوجل کو ہے، ہم تو یہ کوشش کرتے ہیں ہر چیز کو اسی طرح پاک وپاکیزہ رکھیں جیسا کہ ہمیں بزرگوں سے وراثت میں ملا ہے ایسا کرلیا جائے تو ہمارا ہی فائدہ ہ۔ ہماری اپنی تسلی کیلئے۔ نہ جانے کن کن حضرات کے ہاتھوں سے یہ چیزیں گزرتی ہیں، اللہ تبارک تعالیٰ ہمیں پاکیزہ رہنے اور پاک چیزوں کو استعمال کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ امین، ہاں تو ہم عرض کررہے تھے، قلم سرکنڈے کا استعمال کریں، اسے اچھی طرح سمندر یا دریا کے پانی سے سات مرتبہ پاک کریں، لیکن قلم تراشنے کے بعد۔

اسی طرح وہ کاغذ جس پر آپ نقش لکھنا چاہتے ہیں، اسے بھی سمندر، دریا یا کنویں کے پانی سے تین مرتبہ پاک کرلیں، صرف تہہ کیا ہوا کاغذ پانی میں ڈالیں اور نکالیں۔ اور اسے احتیاط کے ساتھ دھوپ میں پاک جگہ سکھائیں، آپ چاہیے تو اس کاغذ پر استری کرسکتے ہیں، ورنہ کوئی ضرورت نہیں ہے، نقش تحریر کرنے سے پہلے اس کاغذ پر ۱۱۹ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں۔
اور دم کریں، اور ایک سو گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دم کریں، آپ یہ عمل پہلے بھی کرسکتے ہیں۔
اور دم کریں، اور ایک سو گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دم کریں، آپ یہ عمل پہلے بھی کرسکتے ہیں۔

پہلے کاغذ کے نقش کے مطابق ٹکڑے کرلیں، اور ہر ٹکڑے پر مندرجہ بالا عمل کرکے رکھ لیں، اور باوقت ضرورت صرف تین بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اس پر نقش تحریر کرسکتے ہیں۔





## فاتحہ نذر و نیاز

فاتحہ کا بھرپور خیال رکھیں، ہر جمعرات کو نبی پاک ﷺ و آل محمد ﷺ، آل علیؓ، بزرگان دین کی فاتحہ دے کر شیرینی بچوں میں تقسیم کریں۔ حسب توفیق خواہ صرف پانچ روپے کی ہو، اگر یہ ممکن نہ ہو تو ایک مٹھی آٹا اور ایک چھٹانک چینی دونوں چیزوں کو ملا کر چیونٹیوں کو ڈال دیں۔

جس روز عمل کرنا ہو، اس روز آقا نور مجسم ﷺ و آل محمدؐ و آل علی بزرگانِ دین کی فاتحہ دیں، دوسری فاتحہ اس آیت کریمہ کے موکلات کی دیں۔ دونوں شرینی کو تقسیم کریں۔ ہوسکے تو اس دن روزہ رکھیں، اگر یہ ممکن نہیں ہے تو ہر بدبودار چیز سے چوبیس گھنٹے سے پرہیز کرنا شروع کردیں۔ محبت کا نقش لکھتے وقت منہ میں میٹھی چیز رکھ لیں۔ نقش کو ہمشہ عرق گلاب، زعفران، اور مشک کی سیاہی بنا کر لکھیں، ہوسکے تو اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے درمیان مندرجہ ذیل آیت مبارک کو ایک سو ایک بار پڑھ کر سیاہی پر دم کر کے رکھ لیں۔ اور استعمال کے وقت اس آیت مبارکہ کو صرف تین بار پڑھ کر سیاہی پر دم کر کے اپنے مصرف میں لائیں۔

کوئی بھی عمل کرنے سے پہلے اللہ بارک تعالیٰ سے عاجزی کریں۔ اور آقا نبی پاک ﷺ سے رحمت کے نزول کی درخواست کریں۔ اور آل محمد ﷺ، اور بزرگانِ دین سے مدد کی التجا کریں۔ اس کے بعد تصور محبوب رکھ کر عمل کریں۔ محبت کا کوئی عمل کررہے ہوں یا تعویز تحریر کررہے ہوں۔



## ایک عرض اور ہے

کوئی بھی تعویز یا عمل میں طالب و مطلوب کے ساتھ انکی والدہ کا نام پکارنا، تحریر کرنا ضروری۔ احتیاط اور ہدایت کے طور پر ہم نے یاددہانی کردی ہے، عام اہل دل تو صرف اللہ تبارک تعالیٰ کی عاجزی کریں اور مندرجہ بالا ہدایت پر عمل کرتے ہوئے محبت کے شجر سے سایہ فگن ہوسکتے ہے۔ لیکن اہل فن و عامل حضرات کیلئے کچھ قوائد وضوابط ہیں۔ انہیں اچھی طرح ان کو ذہن نشین رکھنا چاہیے۔ یہاں ہم حرف ابجی کی تختی دے رہے اور ساتھ ہی قوائد۔



# ابجد، ہوز، حطی، کلمن، سعفص، قرشت، ثخذ، ضظغ

عملیات میں ان کا یاد رکھنا انتہائی ضروری ہے، چونکہ ہم ہندی کو نہیں عربی نظام کو اولیت و فوقیت دیتے ہیں، گو علم الاعداد ایک وسیع، جامع علم ہیں اگر آپ چاہیں تو اسے الگ سے سیکھ سکتے ہیں لیکن یہاں نہایت مختصر عرض کریں گے۔

چونکہ ہمارا موضوع "حبّ" ہے اس لئے نہایت مختصر آپ کو آگاہی دیں گے۔ اردو اور عربی میں جو فرق آتا ہے ہم اسے ہی واضع کریں گے، اردو اور عربی میں چند لفظوں کا فرق ہے جو کہ عربی میں وہ لفظ نہیں آتے جب کہ اردو میں چند الفاظ زائد ہیں ہم اسے ہی روشن کرنے کی کوشش کریں گے۔

جیسا کہ آپ کو معلوم ہے عربی میں ڈ، ڑ، ژ، چ، گ نہیں ہوتے، اس لئے ان کو ان لفظوں کے ساتھ ان کے خانوں میں نمائش کر دئے ہیں جو ان کی آواز کو اپنے وجود میں سمو لیتے ہیں۔ اب تو آپ کو کسی قسم کی ذہنی کوفت نہیں ہوگی۔

حروف تہجی کے مقررہ حروف واعداد مندرجہ ذیل ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا۱ | ب۲ | ج۳ | د۴ |
| ہ۵ | و۶ | ز۷ | ح۸ |
| ط۹ | ی۱۰ | ک۲۰ | ل۳۰ |
| م۴ | ن۵۰ | س۶۰ | ع۷۰ |
| ف۸ | ص۹ | ق۱۰۰ | ر۲۰۰ |
| ش۲۰۰ | ت۴۰۰ | ث۵۰۰ | خ۶۰۰ |
| ذ۷۰۰ | ض۸۰۰ | ظ۹۰۰ | غ۱۰۰۰ |

یہاں ہم آپ کو ان اعداد کو استعمال کرنے سے جو اعداد ظہور میں آتے ہیں، آپ کی سہولت کے لئے مشق کئے دیتے ہیں۔ لیکن ایک بات یاد رکھیں۔ درمیان میں (بن یا بنت) جو آتا ہے اسے اس اصول مشق سے خارج سمجھیں۔ البتہ نقش کے نیچے یا کس مقام پر جب بھی آپ تحریر



کریں گے صنف نازک کیلئے (بنت) اور مردوں کیلئے (بن) استعمال ہوگا۔

طریقہ اعداد نکالنے کا درج ذیل ہے:۔

طالب مطلوب۔

جاوید بن بلقیس ارم بنت زبیدہ

لفظوں کو الگ الگ کریں:۔

طالب۔ ج ا و ی د ب ل ق ی س 160,10,100,30,2   4,10,6,1,3

24   302

مطلوب۔ ا ر م ز ب ی د ہ

40,200,1   5,4,10,2,700

241   721

کل مجموعہ:

24+302+241+721=1288,

لیجئے وہ اعداد نکل آئے جو آپ نے تلاوت کرنے ہیں۔ کوئی بھی اسم پاک کو آپ اس حساب سے اتنی تعداد میں پڑھیں گے، لیکن یہ اس وقت اور اس جگہ قانون ہوگا جہاں پہلے سے وظیفے کی تعداد تلاوت مقرر نہیں ہے۔

یہ تو آپ کو معلوم ہے آپ یقیناً اہل عقل، اور اس علم وفن کی مختلف کتب سے مستفیض ہوتے رہتے ہیں۔ لیکن اس کے سوا چند لفظوں کی وضاحت ہماری اپنی تسلی کیلئے زیر تحریر ہیں۔ اللہ تبارک تعالیٰ نے اجرام فلکی کی گردش کو اپنے احکام کے زیر ہدایت رکھا ہے، لیکن ان میں پوشیدہ اسرار و علم سے اہل عقل نے بنی آدم کے لئے کئی نقطے اسکی افادیت میں واضع کئے ہیں، یہ میرے پروردگار کا ان پر کرم رہا ہے کہ آج ہم نے ان کی فراخدلی کے تحت اس سے آگاہی پائی۔ جس طرح دن رات کے اثرات کائینات اور انسان کی زندگی پر مثلت رہتے ہیں، اسی طرح برج اور ستاروں کی گردش بھی انسان کی زندگی میں مختلف رنگ بکھیر تے ہیں، ان میں کچھ ستارے انسان کی زندگی کیلئے سعید ہوتے ہیں اور کچھ نحوست کا باعث بنتے ہیں، ان کی گردش اور مقام کی تبدیلی کے اثرات انسان کے شب و روز پر مثلت رہتے ہیں، اسلئے آپ سے عرض ہے کہ محبت کے عملیات ان ایام یا اوقات میں کریں جب طالب و مطلوب کے ستارے سعید مقام پر ہو

ں،اور ان کو خوشی کی خبر سنا رہے ہوں، ہمارا کہنا تو یہ کہ آپ کوئی بھی عمل کریں، اجرام فلکی کی نیک ساعت میں کریں۔ اب آپ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے کتاب شروع کر دیں۔

اور اللہ تبارک تعالیٰ کی عاجزی کے ساتھ اپنی کامیابی کی دعا کریں اللہ ہی قوت والا حکمت والا ہے۔

اللہ تبارک تعالیٰ ہمارے ذہنوں وقلبوں کو ہر آلودگی سے پاک فرمائے کر اسے پاگیزگی عطا فرمائے اور ہمارے دلوں کو محبت کی خوشبو سے معمور وشاداب فرمائے۔ آمین



## جب کوئی تعویذ محبت کا لکھنا ہو

یہ بھی ضروری ہے کہ آپ یہ چند سطور پہلے پڑھ لیں، تاکہ ہمیں اطمینان حاصل ہو جائے کہ ہم نے اپنا فرض ادا کر دیا۔ اور آپ کو بھی نفع ونقصان، نیکی وبدی کا احساس ہو جائے، اللہ تبارک تعالیٰ ہی قوت والا، عظمت والا ہے، اس سے خوف میں رہ کر عمل کریں،

جب کے لئے اگر تعویذ لکھنا ہو تو چاند کے شروع مہینہ میں جمعرات کے دن آفتاب نکلتے ہی ایک گھنٹہ کے اندر اندر لکھ لیا جائے۔ یا جمعہ کے دن آفتاب نکلنے کے ۴ گھنٹہ گذر جانے کے بعد پانچویں گھنٹہ کے اندر اندر لکھ لیجئے۔ پیر کے دن آفتاب نکلتے ہی ایک گھنٹہ کے اندر اندر ہی لکھ لیا جائے۔ لکھتے وقت اگربتی یا لوبان یا عود لکڑی کی دھونی کی جائے۔ ہر مہینہ میں ڈھائی دن قمر در عقرب کے ہوتے ہیں۔ ہر ایک جنتری میں لکھا ہوتا ہے۔ جب کہ تعویذ محبت لکھنا پڑے ہو تو ان ڈھائی دن کے اندر نہ لکھے نہ پڑھنا شروع کرے اسی وقت قلم بنائے پاک وصاف ہو کر وضو کر کے لکھے۔ لکھتے پڑھتے وقت کسی سے بات نہ کرے۔ کوئی عورت بھی پاس نہ ہو۔ لکھتے وقت کاغذ اپنی ران پر رکھے خیال محبوب کا دل میں رکھے۔ جہاں کہیں فلاں بن فلاں لکھا ہے۔ وہاں تعویذ کسی عورت کو اپنی طرف راغب کرنے کا لکھنا ہو تو تعویذ لکھ کر پہلے عورت کا نام اس کی ماں کا نام لکھے پھر مرد کا اور مرد کے باپ کا نام لکھنا چاہئے۔ اور اگر مرد کو اپنے قابو میں لانے کا یا حاکم وغیرہ کا ہو۔ تو پہلے مرد اور حاکم بادشاہ کا نام لکھے۔ پھر اپنا نام لکھے۔ حرام کرنے یا زنا کاری کے لئے کوئی تعویذ یا آیت قرآن شریف ہرگز نہ لکھے ورنہ تباہ ہو جائیگا۔ جس عورت کو اپنے قابو میں لاکر نکاح کا ارادہ نہیں رکھتا ہو وہ کام نہ کرے اگر نکاح کا ارادہ ہو تو ایسے نیک کام کے



واسطے اجازت ہے جو عمل چاہے کرے۔ کسی کی بیاہتا (منکوحہ) کیلئے ایسا نہ کرے کہ میرے قبضہ میں آجائے۔

لہٰذا بدخیال والے اصحاب سے التماس ہے۔ کہ اگر آپ کو کسی پاکباز اور کسی مرد کی سرمایہ ناز عورت باعصمت سے عشق ہو گیا ہے تو خدا کے واسطے اپنے بدخیالات بدل لئے اور کسی اور جگہ اپنا دل بہلائیے۔ آپ سچ جانئے بزرگوں کا یہ سچا قول آپ کے آگے آئے گا۔ کرونی خویش آمدنی پیش یعنی جیسا کرو گے ویسا آپ کے آگے آئیگا۔

اگر آپ ہماری کتاب کے عملیات کو ناجائز کاموں کے استعمال میں لاؤ گے تو اس میں شک نہیں کہ تمہیں اپنے مقصد میں کامیابی تو ضرور حاصل ہو جائیگی اور جس مطلوب کے آرزومند ہو گے اس سے وصال ہو جائیگا لیکن اس کا نتیجہ کیا نکلے گا۔ یہ کہ خدا کی طرف سے تم کو سزا ملے گی۔ ہمیشہ کے لئے شیطان کے مرید بن جاؤ گے۔ روح جو انتہا ترقی کے قابل ہے۔ اس کی آزادی ہمیشہ کیلئے رک جائیگی اور جہنم کے دروازے آپکے لئے کھول دیئے جائینگے۔ یقین جانو شہوت کی آگ کبھی نہیں بجھتی۔ بلکہ زیادہ خواہش کرنے سے زیادہ بھڑکتی ہے۔ مگر اس کا انجام بربادی ہوتا ہے۔ خود تو جہنم رسید ہو گے لیکن اپنے ساتھ نہ جانے کتنی نسلوں میں تمہارا یہ زہر کفر اگلتا رہے گا۔

خدارا! امت محمدی ﷺ ہونے کے ناطے اپنے پر اور گھر پر رحم کرو اگر تم خود اپنے پر رحم نہیں کرو گے تو تم پر اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرف سے رحم نہیں کیا جائے گا۔ اگر بدکرو تو ہماری بددعا ہے کہ تمہارا وجود گل سڑ کر لوگوں کیلئے نشان عبرت بنے۔

إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ
وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۝

﴿اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى
اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۝ط
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى
اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۝﴾



## عملیات کے بارے میں

## تجلیات قرآن حکیم، ارشادِ عزوجل

قرآن مجید فرقان حمید کے ہر ایک حرف اور ہر ایک لفظ میں ایک عظیم طاقت مخفی ہے۔ یہ مخفی طاقت ہی ایمان ویقین کی بنیاد پر اللہ کی مخلوق کو عظیم فائدے پہنچاتی ہے۔ قرآن پاک سے فیض وبرکات حاصل کرنے کے لیے یقین کا ہونا اشد اور انتہائی ضروری ہے۔ قرآن پاک میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"ذٰلِکَ الْکِتَابُ لَا رَیْبَ فِیْهِ هُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ" O

یہ کتاب (قرآن مجید) اس میں کچھ شک نہیں (کہ کلام اللہ ہے اللہ سے ڈرنے والوں کی راہنما ہے۔ (سورۃ البقرہ: آیت ۲)

ڈرنے والوں کا لفظ اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ جن کے دلوں میں اللہ کا خوف ہے وہی اس کی ہدایتوں کو مانتے ہیں اور وہی اس کتاب سے فائدہ حاصل کرتے ہیں اور جو وسوسوں میں مبتلا ہوتے ہیں وہ ہمیشہ نقصان اٹھاتے ہیں۔

اللہ کی قسم! شک لانے والوں پر یہ کتاب لاریب اپنے راز آشکار نہیں کرتی، کیونکہ شک اور وسوسہ شیطان کی طرف سے آتا ہے۔ اللہ تبارک تعالیٰ کا کلام مخفی علوم کا ایسا نایاب خزانہ ہے جس سے اہل ایمان ہی فیض حاصل کرتے ہیں اور امیر ہوتے ہیں ایسے امیر جس کے سامنے دنیا کی تمام دولت ہیچ ہے اہل ایمان کے لیے قرآن حکیم شفا ہے۔ مگر یہ ایسا گہرا اور عمیق سمندر ہے جس کی تہہ تک پہنچنا آسان نہیں۔ عمر گزر جاتی ہے لیکن کسی بھی لفظ کے صوتی اثرات سے بھی ہم واقف نہیں ہو سکتے۔ چہ جائیکہ ایک خاص اسم یا آیت کے اثر تک رسائی حاصل کرنا۔ یہی وجہ ہے کہ ہم نے کوئی عمل دو چار دن صحیح یا غلط پڑھا اور جب کوئی فائدہ نظر نہ آیا تو اسے چھوڑ دیا کہ یہ سب فریب ہیں لوگوں نے کھانے کمانے کے ڈھنگ نکالے ہیں۔ عزیز من! اللہ کے کلام میں سب کچھ ہے اپنا ایمان مضبوط رکھیں۔ اللہ تبارک تعالیٰ پر یقین کی سچائی کے ساتھ بھروسہ، اعتقاد



رکھیں پھر عمل کیجیے۔ کمال تو یہ ہے کہ جس قدر ناکامی ہوتی جائے اسی قدر آپ کا ذوق طلب اور یقین واعتقاد بڑھتا جائے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات اقدس ومقدس پر صرف اعتماد کرنے کی بات ہے اور بندہ اپنے پروردگار پر یقین کر کے جو عمل کرتا ہے وہ کبھی ناکام نہیں رہتا۔ اور بسم اللہ مجرھا ومرسھا پڑھتے ہوئے ایک ایسی جست لگائیں کہ سمندر کی تہہ میں بیٹھ جائیں اور ہیروں، موتیوں سے دامن مراد بھر لیں۔

ایک احسن طریقہ اور تدبیر زیر تحریر ہے آپ یقین کامل کے ساتھ عمل پیرا ہوں انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی وکامرانی آپ کے قدم چومے گی۔ اگر آپ کے خاندان میں کوئی شخص ناراض ہے مثلاً بہن بھائی، میاں بیوی یا کوئی عزیز رشتہ دار، حاکم افسر یا عزیز دوست روٹھ چکا ہے۔ یا کسی شخص سے آپ کو غرض ہے اور وہ آپ کو دیکھنا پسند نہیں کرتا۔ کسی مقدمہ میں الجھ گئے ہیں اور آپ کو خوف ہے کہ حاکم فیصلہ خلاف نہ کر دے۔ قرآن پاک میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

اَنِّیْ لَآ اُضِیْعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنْکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ اَوْ اُنْثٰی O

کہ میں کسی عمل کرنے والے کے عمل کو مرد ہو یا عورت ضائع نہیں کرتا۔

(سورۃ آل عمران، آیت ۱۹۵)

یہ اللہ جل شانہٗ قدوس وعدہ فرما رہے ہیں اب اگر کوئی عمل کرے اور کامیابی نہ ہو تو قصور اپنا ہی ہوگا کیونکہ اللہ جل شانہٗ کا وعدہ صحیح اور سچا ہے، آپ عمل کو حسب قاعدہ کریں گے تو اس کے اثر سے محروم نہ رہیں گے انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

آپ جائز طریق پر کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنا چاہتے ہیں۔ مثلاً خاوند اپنی حلال بیوی کو چھوڑ کر غیر بازاری عورتوں کی طرف راغب ہے تو بیوی خاوند کے لیے عمل کر سکتی ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خاوند ہمیشہ کے لیے بیوی کا عاشق بنا رہے گا کسی مخالف کو اپنا موافق بنانا چاہتے ہیں یا کسی کو اپنی محبت میں بے قرار کر کے اپنی طرف رجوع کرانا چاہتے ہیں حتیٰ کہ کسی بھی فرد کو جائز امور کے لیے مسخر ومطیع کرنا چاہتے ہیں تو انشاء اللہ مطلوب کے دل میں آپ کی شدید محبت پیدا ہوگی تسخیر خلق کے لیے بھی یہ عمل قوی الاثر ہے تسخیر محبت اور رجوع مرد وزن نیز جلب قلب اور مخالفین کو اپنا بنانے کے لیے ان دو آیات مقدسہ کی روحانیت سے فیض حاصل کریں۔ وہ دو آیات مبارکہ مندرجہ ذیل ہیں۔

1. وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِیْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا وَاذْکُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ

علیکم اذ کنتم اعداء فالف بین قلوبکم فاصبحتم بنعمتہ اخوانا O

اور سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا اور اللہ کی اس مہربانی کو یاد کرو جب تم ایک دوسرے کے دشمن تھے تو اس نے تمہارے دلوں میں الفت ڈال دی۔ (سورۃ آل عمران آیت ۱۰۳)

2. ومن اٰیٰتہ ان خلق لکم من انفسکم ازواجا لتسکنوا الیھا وجعل بینکم مودۃ و رحمۃ O ان فی ذالک لاٰیٰت لقوم یتفکرون O

(سورہ الروم آیت ۲۱۱)

اور اسی کے نشانات (اور تصرفات) میں سے ہے کہ اس نے تمہارے لیے تمہاری ہی جنس کی عورتیں پیدا کیں تا کہ ان کی طرف (مائل ہو کر) آرام حاصل کرو اور تم میں محبت اور مہربانی پیدا کر دی جو لوگ غور کرتے ہیں ان کے لیے ان باتوں میں (بہت سی) نشانیاں ہیں۔ ان آیت مبارکہ کو نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے درمیان اکیس اکیس بار پڑھیں اور تصور رکھیں جس کے لیے آپ یہ عمل کر رہے ہیں۔ انشاء اللہ اکیس روز میں اللہ تبارک تعالیٰ کا فضل ہوگا۔ اللہ ہی حکمت والا عظمت والا ہے۔



کوئی بھی عمل عروج ماہ کی نوچندی یا محبوب کی سعد نیک میں اپنے مصرف میں لائیں۔ شوہر اور بیوی میں رنجش ہے۔ کسی سبب سے ذہن میں آلودگی آ گئی ہے تو نیک نیت کیساتھ اور، ایک بار پھر آپ عرض ہے اللہ تبارک تعالیٰ کی عاجزی کے ساتھ عمل کو باترتیب وہدایت کریں انشاء اللہ کامیابی یقینی ہے۔ عمل کرتے وقت محبوب کا دلکش چہرہ آپ کے تصور میں مجسم رہے، اور یقین کامل سے قلب کی سچائی کے ساتھ اپنی زندگی میں بہار کا موسم جگانے کی کوشش کریں۔ لیکن یہ توجہ رہے کہ عمل شروع کرنے سے تین روز پہلے سے ہر نماز کے بعد اللہ تبارک وتعالیٰ سے عاجزی کریں اور درودِ پاک کا ورد ہر لمحے جاری رکھیں، کسی بھی لمحے غافل نہ رہیں، یہ ہم اس سے پہلے بھی عرض کر چکے ہیں، بار بار التجا آپ کی کامیابی کے لئے، یاددہانی رہے، اگر آپ میں یہ عاجزی رہی تو پھر آپ اس عمل کی قوت، تجلیات نور ملاحظہ فرمائیں۔





# عشق الٰہی بزگان اہل علم

کلام الٰہی میں اہلِ ایمان کے لئے شفاء ہی شفاء ہے قسمت بدلنے کے کروڑ ہا راز پوشیدہ ہیں، ان اسرار سے صرف میرا پروردگار ہی آگاہ ہے وہی عالم الغیب ہے لیکن معبود اللہ عزوجل نے ان اہل ایمان واہل عشق کو چند نقطوں سے ضرور آگاہ فرمادیا ہے۔ جنہوں نے اس عبادت کو زندگی کی روشنی بنالیا۔ جن کی ریاضت، محنت پھر وقت کی محتاج نہ رہی، یہی عشق کی سرمستی تھی اللہ تبارک تعالیٰ کی عاجزی میں شب وروز کی بہاریں تھیں کہ اس کی کریمی سے ان کی روح نظارۂ تجلیات ہوئی، نور کی کریمی سے سرشار ہوئی۔ اور پھر اس کریمی کا سلسلہ درسلسلہ بزرگانِ دین، اہل عشق، اہل علم وفن کے سینوں میں رت جگوں سے اللہ تبارک تعالیٰ کو راضی کرتا ہوا ہم تک پہنچا۔ جو ہم یہاں ہدیہ کر رہے ہیں۔ اس کی قدر کیجئے۔ جاہلوں سے محفوظ رکھیں۔

کسی بھی عمل کو کرنے سے پہلے ان بزرگانِ دین باوسیلہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم وآل محمد صلی اللہ علیہ وسلم، وآل علیؓ کی فاتحہ دلا کر شیرینی بچوں میں تقسیم کریں اور تین روز پہلے سے درود شریف کا ورد زبان وقلب سے جاری رکھیں، اور تین روز بعد اس عمل کو مصرف میں لائیں یہ خیال رہے اس روز نوچندی جمعرات یا محبوبہ کی سعد نیک ہو۔ یہ عمل زیر ہدایت باترتیب عمل میں لائیں۔ اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔



# عمل حب کے لئے

## در بیان عشق الٰہی

### (۱)......وبنا بر آسانی ہر مشکل

یہ ان اہل عشق کے لئے ہے۔ جو اپنے معبود سے محبت رکھتے ہیں۔ اور اس کی قربت پانے کی جستجو میں رہتے ہیں۔ ان اہل عشق کو چاہئے کہ اس رباعی کو پنجگانہ بعد ہر نماز کے صدق دل اور رجوع قلب سے باعتقاد اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھے۔ بعد درگاہ الٰہی میں سر بسجود ہو کر دعا کرے اور ہر وقت اس رباعی کو ورد رکھے اور عشق الٰہی میں محو رہے۔ چلتے پھرتے اپنی زبان کو اس رباعی کی نورانیت سے معمور رکھے انشاء اللہ تعالیٰ کچھ عرصہ میں مراد دلی پائے اور عشق الٰہی جلد حاصل ہو جائے۔ اکیس ۲۱ یوم کے بعد اسکے پڑھنے کا اثر خود ظاہر اور آپ کو معلوم ہو جائے گا۔ لیکن ایک بات یاد رکھیں۔ درود پاک کو بھی اس قدر اپنے ورد میں رکھے۔ اوّل و آخر ضرور باضرور گیارہ گیارہ باب تلاوت کریں۔ پھر آپ اللہ تبارک تعالیٰ کی کرم نوازی دیکھیں۔ وہی قوت والا، عظمت والا ہے۔



### رباعی

اِت رَب غم عشق خود عطا کن
وز بند جہان مر رہا کن
بردارز دیدہ پردہ غیب
وزداہم وقتم جد اکن



# عمل حب کے لئے

## در بیان عشق الٰہی

### (۲)......وبنا بر آسانی ہر مشکل

یہ عمل بھی اللہ عزوجل سے محبت کے لئے ہے۔ اس رباعی سے آپ اپنی جائز حاجت بھی طلبکر سکتے ہیں۔ محبت میں یہ عمل لاجواب ہے۔ طریقہ عمل یہ ہے اگر اس رباعی کو اکتالیس ۴۱ مرتبہ بعد ہر نماز کے صدق دل اور پاک طبیت سے پڑھے اور درگاہ الٰہی میں سر بسجود ہو کر دعا مانگے اور ہر وقت دل میں مطلوب کا خیال رکھے۔ گویا وہ سامنے ہی موجود ہے تو اکیس ۲۱ یوم کے اندر اندر طالب کو مطلوب مل جائے گا۔ مگر خلاف شریعت پر اس کا اثر نہ ہوگا۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔

### رباعی

ابدل بخیال یا ربن شین
وصز غیر بر ہند چشم خود بی
تا کے شوی ہمچو باد گردان
صرو گو شہ بکوئے دوست مگزین



اگر اس رباعی کو اٹھارہ ۱۸ مرتبہ بعد ہر نماز کے صدق دل سے پڑھے اور ہر وقت مطلوب کا خیال رکھے اس طرح کرنے سے اگر رجوع قلب راست ہوگا تو اس کا اثر مقناطیس سے بھی زیادہ ہوگا اور مطلوب کو جلد کھینچے گا۔ مگر خلاف شریعت کام پر اس کا اثر نہ ہوگا۔ اور آپ کا بھی منہ کالا ہوگا۔



# عمل حبُ کے لئے

## دربیان عشق الٰہی

### (۳)......وبنابر آسانی محبّ

**رباعی**

ایدلبر ماماباش بید لبرما
یکدلبرمابہ از دو صد دلبرما
نہ دلبر مانہ دلبر اندر برما
یا دلبرما فرست یا دلبرما

**طریقہ عمل:**

اس میں بھی وہی خصوصیات ہے۔ جوکہ اس سے قبل رباعیات میں تجلیات نو ہیں۔ اگر اس رباعی کا گیارہ مرتبہ بعد ہر نماز کے ورد رکھے تو اللہ چاہے ایک ہفتہ میں مطلب حاصل ہوگا۔ لیکن خلاف شریعت کام پر کچھ اثر نہ ہوگا۔ اور ذلیل وخوار بھی ہوگا۔

درود پاک کو اوّل وآخر گیارہ گیارہ بار ضرور پڑھیں۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔





# عمل حبُ کے لئے

## دربیان عشق الٰہی

### (۴)......وبنابر آسانی محبّ

**رباعی**

گر دریمنی کہ بامنی پیش منی
در پنیش منی چوبے منی در یمنی
من باتو چنا نم اے لگا ریمنی
خود در غلطم کہ من توام یا تومنی



**دیگر**

اگر اس رباعی کو اکیس ۲۱ مرتبہ بعد ہر نماز کے پڑھے اور درگاہ الٰہی میں سربسجود ہو کر دعا مانگے تو میرے پروردگار نے چاہے ایک ہفتہ میں اس نوری الفاظوں کا اثر ظاہر ہوگا۔ مگر خیال فاسد پر ہرگز اثر نہ ہوگا۔ اور ذلیل وخوار الگ ہوگا۔ اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔

**رباعی**

یارب تو مرا بیار دمساز رسان
آوازہ دردم بہم آواز رسان
آنکس کہ من او فراق او غمگینم
اور، ابمن و مراباو باز رسان



# عمل حب کے لئے

## قرب الٰہی

یا اللہ اپنی بزرگی کے صدقے ہم سب کو اپنی محبت عطا فرما، رسول پاک ﷺ کی رحمت عطا فرما، امین۔ جو اللہ تبارک تعالیٰ سے محبت رکھتے ہیں ان کی ہمیشہ سے خواہش رہتی ہے اپنے معبود کا قرب حاصل ہو۔ یہ ان اہل ایمان کے لئے ہے جو قلب کی سچائی سے اللہ تبارک تعالیٰ کا قرب چاہتے ہیں۔ یہ اللہ تبارک تعالیٰ کا قرب حاصل کرنے کے لئے خاص ورد ہے کہ صبح وشام سات سات بار تین سورتیں پڑھا کریں۔ اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔

(۱) سورۃ الفاتحہ سات بار صبح وشام۔

(۲)......سورۃ اخلاص سات بار صبح وشام

(۳)......سورۃ الم نشراح سات بار صبح وشام۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ○ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ○ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ○ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ○

❁❁❁

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ○ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ○ لَمْ یَلِدْ ○ وَلَمْ یُوْلَدْ ○ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ○

❁❁❁

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ○ وَوَضَعْنَا عَنْکَ وِزْرَکَ ○ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَھْرَکَ ○ وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ ○ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ○ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ○ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ○ وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ ○



# عمل حب کے لئے

## دیدار مصطفےٰ ﷺ

یا اللہ اہل ایمان کو آپ ﷺ کی رحمت عطا فرما، شفاعت عطا فرما۔ آمین۔

یہ ان اہل ایمان کے لئے ہے جو اپنے آقا سے محبت رکھتے ہیں۔ جنہیں نبی پاک ﷺ سے محبت نہیں وہ ہرگز مسلمان نہیں ہو سکتا۔ اہل ایمان تو ہر لمحہ اس جستجو میں رہتا ہے انہیں اپنے آقا ﷺ کا کسی بھی طرح دیدار نصیب ہو جائے، یہی اہل ایمان ہیں جو دن قیامت کے دیدار میں سب سے پہلے شرف باریاب ہوں گے۔ اللہ تبارک تعالیٰ ان کی جستجو کو یہاں بھی ناکام نہیں رکھتا، وہ یہاں بھی مایوس نہیں رہتے۔ اگر آپ نبی پاک سے سچی محبت رکھتے ہیں تو اس عمل کو سچے دل سے دنیا سے بے خبر، بھول کر اس عمل کو کریں۔ انشاء اللہ کامیاب ہوں گے۔ یہ عمل خواب میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لیے مجرب ہے۔ جمعہ کی شب کو پاک صاف لباس پہنے، خوشبو لگائے اور بعد نماز عشاء دو رکعت حاجت نفل پڑھے اور اللہ تبارک تعالیٰ سے گڑگڑا کر دعا مانگے دیدار نبی پاک ﷺ کی، جس قدر عاجزی کر سکتا ہے کرے۔ اس کے بعد ایک بار درود تاج، ایک ہزار بار سورۃ الکوثر اور ایک ہزار بار درود شریف پڑھے۔ تین جمعرات کے اندر زیارت ہوگی۔ درود قادر یہ آسان رہے گا وہ پڑھ لے۔ اللہ ہی قورت والا، عظمت والا ہے۔

درود تاج ایک بار پڑھنی ہے۔

## درود تاج ﷺ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ ○ دَافِعِ الْبَلَاءِ وَالْوَبَاءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ ○ اِسْمُہٗ مَکْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِی اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ ○ سَیِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ جِسْمُہٗ مُقَدَّسٌ مُّعَطَّرٌ مُّطَهَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِی الْبَیْتِ

وَالْحَرَمِ ○ شَمْسِ الضُّحٰی بَدْرِالدُّجٰی صَدْرِ الْعُلٰی نُوْرِالْهُدٰی کَهْفِ الْوَرٰی مِصْبَاحِ الظُّلَمِ ○ جَمِیْلِ الشِّیَمِ شَفِیْعِ الْاُمَمِ ○ صَاحِبِ الْجُوْدِوَالْکَرَمِ ○ وَاللّٰه عَاصِمُهٗ ○ وَجِبْرِیْلُ خَادِمُهٗ ○ وَالْبُرَاقُ مَرْکَبُهٗ ○ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُهٗ وَسِدْرَةُ الْمُنْتَهٰی وَمَقَامُهٗ ○ وَقَابَقَوْسَیْنِ مَطْلُوْبُهٗ ○ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُهٗ وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُهٗ ○ سَیِّدِالْمُرْسَلِیْنَ ○ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ ○ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ ○ اَنِیْسِ الْغَرِیْبِیْنَ ○ رَحْمَةٍلِّلْعٰلَمِیْنَ ○ رَاحَةِ الْعَاشِقِیْنَ ○ مُرَادِ الْمُشْتَاقِیْنَ ○ شَمْسِ الْعَارِفِیْنَ ○ سِرَاجِ السَّالِکِیْنَ ○ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِیْنَ ○ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسَاکِیْنَ ○ سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ ○ نَبِیِّ الْحَرَمَیْنِ ○ اِمَامِ الْقِبْلَتَیْنِ ○ وَسِیْلَتِنَافِی الدَّارَیْنِ ○ صَاحِبِ قَابَ قَوْسَیْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَیْنِ وَرَبِّ الْمَغْرِبَیْنِ ○ جَدِّالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ مَوْلَانَا وَمَوْلَی الثَّقَلَیْنِ اَبِی الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ نُوْرٍ مِّنْ نُّوْرِاللّٰهِ ○ یَآاَیُّهَاالْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِهٖ صَلُّوْاعَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمُوْ تَسْلِیْمًا ○﴾



آیت مبارکہ تجلیات نور جو ایک ہزار بار تلاوت کرنی ہے۔

اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ○ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ ○ اِنَّ شَانِئَکَ هُوَالْاَبْتَرُ ○

(پارہ ۳۰)

درود قادر یہ ہے۔ جو ایک ہزار بار پڑھنا ہے

اللھم صل علی محمد ن النبی الامی وعلی الہ وبارک وسلم۔





## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## حبُ کا حرف اوّل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں جو اسرار اللہ تبارک تعالیٰ نے پوشیدہ رکھے ہیں جو اہل ایمان اس کی تجلیات نور کو قلب کی سچائی کے ساتھ اپنے ایمان میں سمو لے اس پر آتش نمرود حرام ہے۔ وہ آگ میں نہیں جل سکتا۔

تورات و زبور و انجیل اور قرآن شریف اور تمام سابق کتب سماوی کے معانی کا مجموعہ قرآن شریف ہے اور قرآن پاک کے معانی کا مجموعہ سورۃ الفاتحہ ہے اور سورۃ فاتحہ کا مجموعہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے اور بسم اللہ کا مجموعہ حرف با ہے۔ جس کے معانی یہ ہیں کہ اللہ تبارک تعالیٰ فرماتا ہے:

ترجمہ:...... "میرے ہی ساتھ تھا وہ جو تھا اور میرے ہی ساتھ وہ ہے جو ہوگا"۔

ہم چاہتے ہیں اس آیت مبارکہ کی تجلیات نور سے (اہل علم کی تحقیق کی روشنی میں) آگاہی اہل ایمان کے لئے گوش اقدس کر دیں تا کہ اس کی عظمت سے قلب کو روشنی حاصل ہو سکے۔ یہ آیت مبارکہ محبت میں افضل ترین ہے۔ اس کے سوا اہل ایمان کے بے شمار مسائل میں تجلیات نور ہے۔ اس لئے اس پر اہل ایمان کو مکمل توجہ رکھنی چاہیے۔ گو کہ یہ کتاب عملیات حبُ پر مبنی ہے۔ لیکن ہم چاہتے ہیں چند حرف آپ کی زندگی میں تجلیات نور ہو سکتے ہیں تو آپ اس سے بھی استعفادہ حاصل کریں، جو آپ کی دکھی زندگی کو بہار بنا سکتے ہیں۔ اس لئے ہم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی تجلیات نور سے نہایت مختصر آگاہی دے رہے ہیں۔

علم جفر نے بسم اللہ کی ب کو بڑی اہمیت دی ہے کیونکہ حرف ب بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا پہلا حرف ب ہے یہ حرف اسی وجہ سے قرآن مجید کے بھی حرف آغاز کی حیثیت رکھتا ہے اس لیے کہ بغیر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے کسی بھی آیت پاک کی تلاوت کرنا بھی منع ہے۔

چونکہ یہ اللہ تبارک تعالیٰ کی صفات اعلیٰ کی غماز اور اہل ایمان کے لیے بے شمار اسرار میں گندھی ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اعداد ابجد قمری ۷۸۶ بمطابق ابجد شمسی ۶۴۶۷ ہیں اس کو اگر الگ الگ حروف میں لکھا جائے تو کل انیس حروف ہیں جن میں دس حروف غیر مکرر ہیں اگر تخلیص کیا جائے تو یہ حروف رہتے ہیں ب س م ا ل ہ ر ح ن ی۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ۱۹ حروف ہیں۔ اسی طرح اسماء پنجتن پاک یعنی محمد ﷺ، علیؑ، فاطمہؑ، حسنؑ، حسینؑ میں بھی ۱۹ حروف ہیں۔

اسی طرح ملائکہ محافظین دوزخ میں بھی (۱۹) حروف ہیں۔ قرآن مجید میں ۱۱۴ سورۃ مبارکہ ہیں۔ ہر سورت سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھی جاتی ہے لیکن سورۃ التوبۃ سے پہلے بسم اللہ شریف نہیں ہے اس طرح ۱۱۳ تعداد ہوتی ہے لیکن سورۃ النمل میں آیت نمبر ۳۰ کے طور پر ایک دفعہ آئی ہے اس طرح قرآن پاک میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی تعداد (۱۱۴) ہوگئی۔ اس میں اسم اعظم پوشیدہ ہے تین اسماء الٰہیہ مبارکہ اس آیت پاک میں ہیں ایک اللہ تعالیٰ کا اسم ذاتی اللہ اور دو صفاتی اسماء رحمٰن اور رحیم ہیں۔ دوسرے لفظوں میں ہم اس طرح بھی کہہ سکتے ہیں کہ رحمٰن اور رحیم اس کی صفت ہیں وہ دین میں رحیم اور دنیا میں رحمٰن ہے۔ بسم اللہ شریف کے اسرار فوائد اور خواص کا احاطہ کرنا میرے جیسے ناقص عقل انسان کے بس کی بات نہیں۔

میرے آقا نبی پاک ﷺ کا فرمان پاک ہے کہ ہر کام سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھو اس سے برکت ہوتی ہے کسی نبی کی قوم کو اس جیسا مبارک اسم عطا نہیں ہوا۔ یہ اسم اعظم ہے اِس کے پڑھنے سے ہر مشکل دور ہوتی ہے۔ رزق میں برکت، دشمن دفع، دولت کی فراوانی، اگر اسے متواتر قلب کی سچائی کے ساتھ پڑھے تو ایک سال میں لازمی امیر ہو جائے۔ گمشدہ واپس آئے، ذہن اور حافظہ تیز ہو تنگدستی دور ہو۔ بچہ کی پیدائش میں سہولت، اولاد کی زندگی، قیامت کے روز نجات کا عمل، ہر بیماری کا علاج، ظالم کی ہلاکت، حب و بغض، شادی و غمی، سفر، کاروبار میں خیر و برکت، قرض کی ادائیگی، شادی کے ارمان کی بجا آوری، ملازمت کا حصول، غرض وہ کون سی دنیا کی مشکل ہے۔



لوح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یہ ہے

جو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے پڑھنے سے دور نہیں ہو سکتی۔ اگر کوئی عملیاتی زندگی اختیار کرنا چاہے تو اسے ساری زندگی صرف یہی ایک عمل کافی ہے کسی عمل کی حاجت نہیں رہتی کوئی بھی مشکل پیش آئے چاہے سزائے موت ہی کیوں نہ ہو صرف بارہ ہزار مرتبہ ایک جلسہ میں ہر ہزار کے بعد دو نفل پڑھنے سے وہ بھی ٹل جاتی ہے بارہ دن کا عمل ہر دنیاوی مشکل کو دور کر دیتا ہے یہ وہ عمل ہے جس میں کسی کی اجازت کی ضرورت نہیں۔ اس کا عامل دوسرے عاملین سے بے پرواہ ہو جاتا ہے میں دعویٰ سے کہہ سکتا ہوں کہ اس کا عمل آپ کو بے پرواہ کر دے گا۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اتنے خواص ہیں کہ اس کے لیے کئی صفحات درکار ہیں مگر جو لوح بسم اللہ شریف اللہ جل شانہٗ کی طرف سے اہل ایمان کے لیے تحفہ ہے اور یہ لوح آپ کی ہر پریشانی کو راحت میں بدل دے گی۔ آپ اس کو آسانی سے تیار کر سکتے ہیں اس لوح کے ساتھ چند مخصوص اسم الٰہی ہیں ان کا پڑھنے کا طریقہ الگ ہے۔ شادی کے لیے، دو اشخاص کے درمیان ناچاقی دور کرنے کے لیے یا جامع۔ کشائش رزق کے لیے یارزاق۔ ہر مشکل اور بندش کاروبار کے لیے یافتاح۔ یاباسط۔ عہدہ و مرتبہ اور دفع دشمن کے لیے یابدیع یاعلی۔ تسخیر افسران اور خلقت میں معزز ہونے کے لیے یا جلیل یا

عزیز یا معز. گریختہ کو واپس بلانے کے لیے یا معید۔ حاضری مطلوب کے لیے یا ودود. کامیابی امتحان کے لیے یاحسیب اور محبت میں بے قرار کرنے کے لیے یابدوح پڑھنے اور لوح استعمال کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہر نو چندی جمعرات اتوار شرف قمر نو روز کے مبارک موقع کے علاوہ ہر ستارہ کے شرف میں زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈال لیں اور جو مقصد ہو روزانہ ایک ہزار بار پڑھیں مثلاً کسی لڑکی کا رشتہ درکار ہے تو وہ لوح تیار کر کے گلے میں ڈالے اور روزانہ ایک ہزار بار 19 روز تک بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بحق یا معطی پڑھے۔ نقش کے نیچے اپنا نام معہ والدہ کے لکھے۔ نقش کو اسی طرح نقل کر لیا جائے۔ صدقہ پنجتن پاک انشاءاللہ 19 روز میں ہر مقصد پورا ہو گا بشرطیکہ جائز ہو۔ اللہ ہی ہر حاجت پوری کرنے والا ہے۔ وہ رحم و کریم ہے وہ رحمٰن و رحیم ہے۔ یہ مکمل لوح تسخیر کا کام دے گی۔ آپ اللہ تبارک تعالیٰ پر مکمل یقین اور قلب کی سچائی کے ساتھ عمل کریں۔



وہ رحمٰن و رحیم ہے۔ یہ مکمل لوح تسخیر کا کام دے گی۔ آپ اللہ تبارک تعالیٰ پر مکمل یقین اور قلب کی سچائی کے ساتھ عمل کریں۔ انشاءاللہ ...... پروردگار کرم و فضل فرمائے گا۔ یہ لوح آپ حب کے لئے بھی استعمال میں لائیں انشاءاللہ کامیابی حاصل رہے گی۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔



## عملِ حبُ کے لئے

### نقش بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یہاں ہم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا دوسرا نقش دے رہے ہیں جو آپ کی سچی محبت میں نوید بہار کی مانند ہے۔ لیکن اپنے قلب کو ہر آلودگی سے پاک صاف رکھیں۔ اور حسب قوائد اسے اپنے عمل میں لائیں۔ ہم زیادہ تفصیل میں نہیں جائیں گے، چونکہ آپ کو عملیات کی تفصیل سے آگاہی ہے۔ اب آپ عمل کو اس طرح شروع کریں۔



نقش پر کرتے وقت پاک اور عمدہ لباس ہو ورنہ بہتر یہ ہے کہ چادر بڑی لے کر احرام کی طرح آدھی باندھ لیں اور آدھی اوڑھ لیں اور عطر بھینی بھینی خوشبو کا لگائیں تو بہتر ہے نہایت ادب اور خلوص سے یہ نقش پر کرنا شروع کریں نقش لکھتے وقت آپ بالکل تنہا ہوں اور کوئلے دہکا کر اس پر برادہ صندل و لوبان ڈالتے جائیں۔ جس روز سے نقش شروع کریں چار رکعت سنت نماز عصر سے پہلے ضرور پڑھ لیں۔

اختتام عمل سے نقش پر کرنے تک قبل گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھا کریں بعد ختم تین مرتبہ درود شریف پڑھیں اب روزانہ انیس نقش آپ کو تحریر کرنا ہوں گے۔ انیس روز یہی اس کی زکوٰۃ ہے روزانہ کے نقش تہہ پر تہہ نیچے اوپر رکھتے رہیں لیکن یہ خیال رکھیں کہ کوئی نقش کم نہ ہو۔

جب نقش پر کر چکیں تو تین روز درود شریف پڑھ کر ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھا کریں روزانہ حسب استطاعت شیرینی سامنے رکھ کر بعد بسم اللہ شریف پڑھنے کے اس شیرینی پر فاتحہ دے کر بچوں کو تقسیم کر دیا کریں بحکم اللہ انیس دن میں آپ کی ہر مراد پوری ہو گی۔ محبت کے لئے اکسیر ہے۔

نقش یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٩٦ | ١٩٩ | ٢٠٢ | ١٨٩ |
| ٢٠١ | ١٩٠ | ١٩٥ | ٢٠٠ |
| ١٩١ | ٢٠٤ | ١٩٧ | ١٩٤ |
| ١٩٨ | ١٩٣ | ١٩٢ | ٢٠٣ |



# عملِ حبُ کے لئے

## آ زندگی بنالوں

قربان جاؤں، میں اپنے پروردگار معبود وخالق کے، میرے ماں باپ اس پر قربان، میری آل اس پر قربان یہاں ہم جو بھی عمل تحریر کر رہے ہیں اس کی قوت سے آگاہی ناممکن ہے، آپ کے لئے اور ہمارے لئے یہ بڑی عظمت کی بات ہے کہ یہ میرے پروردگار کے عظیم کلام قرآن حکیم کی تجلیات نور سے ہے۔ یہ عمل سورۃ بقرہ سے تجلیات نور ہے، اس سے وہی اہل ایمان استعفادہ حاصل کر پائیں گے جن کے قلب وذہن ہر آلودگی سے پاک ہیں جو سچی محبت سے اپنی ازدواجی زندگی کو سنوارنا چاہتے ہیں، وہ حضرات جو کسی گلاب صورت کے دیوانہ ہو گئے ہیں اور اسے اپنی زندگی کا ہم سفر بنانا چاہتے ہیں۔ اس عمل کے ذریعے رشتہ ازدواج قائم کرنا چاہتے ہیں یہ انکے لئے شجر حیات ہے پہلے اللہ تبارک تعالیٰ کی عاجزی کریں۔ پھر تین روز یعنی عمل سے پہلے تین ایام درود شریف سے اپنی زبان وقلب کو شادابی عطا کیجئے۔ کسی بھی لمحہ درود پاک کے ورد سے غافل نہ رہیں تیسرے روز محمد ﷺ آل محمد ﷺ، حضرت علیؑ آل علی اور بزرگانِ دین کی فاتحہ دلا کر شیرینی بچوں میں تقسیم کریں اور اس عمل کو باترتیب ہدایت عمل میں لائیں۔

محبت کے لئے درج ذیل کی آیتیں مبارکہ اکسیر ہیں۔ ان آیتوں کو سات روز نماز فجر کے بعد اکیس کاغذوں پر حسب قوائد اول وآخر درمیان درود پاک کے لکھیں اور دریا۔ نہر میں بہادیں لیکن ایک بات کا مکمل خیال رہے اس پر طالب ومطلوب اور انکی والہ صاحبہ کا نام ہونا ضروری ہے۔ ساتویں روز ان میں سے اکیسواں تعویز لکھ کر دونوں میں سے کسی ایک کو دیں۔ درود پاک تحریر ہے۔

عسی اللہ ان یجعل بینکم وبین الذین عادیتم منهم مودة واللہ قدیر

(سورۃ ممتحنہ ۶۰ آیت ۔۷)

ومن الناس من یتخذ من دون اللہ اندادا یحبونهم کحب اللہ
والذین امنوا اشد حبا لل

(سورۃ بقرہ ۲ آیت ۔۱۶۵)

درود ابراہیمی



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ
وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ



# عملِ حبُ کے لئے

## دل سے دل کو

مندرجہ ذیل آیت مبارکہ کو عمل میں لانے کے لئے ضروری ہے آپ اکیس روز اس آیت مبارکہ کو نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد اسے اول وآخر درور پاک درمیان میں ایک سو ایک بار روزانہ پڑھیں یاد رکھیں کسی دن ناغہ نہیں ہونا چاہیے۔ آخری روز اس آیت مبارکہ کو حسب ہدایت عمل میں لائیں۔

آیت مبارکہ:

سِلْ يَارَسُوْلُ اَحِيْرًا سُوْلَ بِحَقِّ اِشْرَاهِيَا مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ○
مَاارْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

اس کو صرف اکتالیس مرتبہ پڑھ کر پان پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے۔ لیکن اپنی نیت کو پاک رکھے۔ انشاءاللہ مطلوب کا دل مطیع وفرماں بردار ہو جائے گا۔ اور ہمیشہ چاہنے والا ہوگا۔

درود ابراہیمی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ
وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ



آپ سے عرض کیا ہے وقت کو، ان لمحوں کو اپنی چاہت میں رکھیں، اگر چاند غروب ہو گیا تو عمل کی تمام محنت رائیگاں گئی۔ اس بات کا مکمل خیال رکھیں۔ یہی اس عمل کی کامیابی ہے۔ ہمیں یقین ہے آپ اس بات کا مکمل خیال رکھیں گے۔ اللہ عزوجل، اور اس عمل کی قوت پر مکمل بھروسہ، یقین ہونا ضروری ہے۔ ورنہ عمل ہوا کے جھونکے کے کچھ نہیں۔ اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔



# عمل حبُ کے لئے

## دوست بنانے کے لئے

اس نقش کو عمل میں لانے کے لئے آپ کو اس مبارک ماہ کا انتظار کرنا پڑے گا۔ جس ماہ میں اللہ تبارک تعالیٰ نے بے شمار فضیلتیں رکھی ہیں۔ اگر آپ اصول وقوائد کے تحت اس تعویز کو پوری طہارت کے ساتھ لکھا تو آپ کو پھر کسی عمل کی ضرورت نہیں رہے گی۔ یہ تعویز سال میں صرف اسی مہینے میں لکھا جاتا ہے۔ اس لئے اپنے سوا دیگر اہل واحباب کے لئے بھی لکھ لیں۔ تا کہ دوسروں کی پریشانی دور کرنے اور نامہربانوں کو مہربان میں ان کو افادیت حاصل ہو۔ اس نقش کو رجب کی چار تاریخ بعد نماز فجر لکھ لے اور اپنے بازو پر باندھ کر گلے میں ڈال کر حاکم وقت، افسران اعلیٰ اور کسی نامہربان کے پاس جائے، کامیاب ہو اور وہ اسے ان سے توقع کے عین کامیابی حاصل ہو۔

نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۸۱ | ۳۰۸۵ | ۳۰۸۸ | ۳۰۷۴ |
| ۳۰۸۷ | ۳۰۷۵ | ۳۰۸۰ | ۳۰۸۶ |
| ۳۰۷۶ | ۳۰۹۰ | ۳۰۸۳ | ۳۰۷۹ |
| ۳۰۸۴ | ۳۰۷۸ | ۳۰۷۷ | ۳۰۸۹ |





## تعویز محبت کے لئے

یہاں ہم جو تعویذ دے رہیں ہیں۔ یہ نہایت قوت وبرکت والا ہے یہ اسمائے الٰہی تجلیات نور ہے اسے عروج ماہ کی نوچندی جمعرات کو عمل میں لائیں ضروری التجا یہ ہے کہ آپ اس عمل کو شروع کرنے سے تین روز پہلے سے درود شریف کا ورد جاری رکھیں۔ ہر لمحہ اپنے قلب اور زبان کو اس رحمت کے نور سے شاداب ومعمور رکھیں تیسرے روز حسب ہدایت اس تعویذ کو اپنے مصرف میں لائیں۔ یہ نقش پانی میں گھول کر پلائیں۔

يَابُدُّوحُ تَبُوْدَوحْ حُوْ مِنَ الْبُدُوحِ فِي الْبُدُّوحِ بُدُّ وُحِك

يَا بُدُوحِ فلان بن فلان علٰی حب فلاں بن فلاں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ۶ |



# تعویز محبت کے لئے

## محبت میں اسم اعظم

اس عمل کو بغیر استاد کے ہرگز نہ کرے۔ اس میں بے انتہا تاثیر ہے۔ یہ حب کے لئے مجرب ہے۔ جن کے دل محبت سے سرشار ہیں ان کے لئے یہ تعویز اسم اعظم ہے۔

### ہدایات عمل:

لیکن جس کاغذ پر آپ نے اس تعویز کو لکھنا ہے۔ اس پر ۷۸۶ بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر دم کریں۔ اور گیارہ سو بار ''یا بدوح'' تلاوت کر کے دم کریں۔ اور دو رکعت نماز

حاجت پڑھ کر اللہ تبارک تعالیٰ سے عاجزی سے دعا میں اپنی حاجت طالب کریں۔اور پھر اس تعویز کو حسب قوائد تحریر کریں۔مگر اوّل و آخر ایک سو ایک بار درود پاک ضرور تلاوت کریں۔یہ گیارہ تعویز لکھیں۔دس آپ سمندر میں خوشبو لگا کر ڈال دیں۔گیارواں اپنے پاس رکھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | ۶ |
| ۴ | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | ۷ |
| ۵ | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | ۳ |

حب فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں جب آپ کاغذ پر دم کریں اپنے اوپر بھی دم کرتے جائیں۔جب اپنے بازو پر باندھیں تو اس وقت تین بار آیت الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر یعنی اپنے آپ پر دم کرلیں۔اور اپنے سیدھے بازو پر اپنی محبوب کے تصور کو مجسم رکھتے ہوئے باندھ لیں۔

یہ نقش نہایت برکتوں والا اور قوت میں سمندر ہے۔لیکن ایک بات کا خیال رہے کہ اسے صرف وہ حضرات استعمال میں لائیں جن کے قلب ہر آلودگی سے پاک ہیں۔اور انکی نیت میں ذرہ بھر بھی کھوٹ نہیں ہے۔یہ یاد رکھیں یہ نقش '' بدوح '' کا جو محبوب کی تسخیر میں زبردست ہے۔

اسے نوچندی جمعرات یا پیر کی اول ساعت میں جبکہ آپ اور محبوب کا ستارہ سعید نیک میں ہو۔اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔

**نوٹ::**

س کے سوا ہم یہاں دیگر (بدوح) عملیات و تعویزات دے رہے ہیں انہیں بھی آپ حسب قوائد اپنے استعمال میں لائیں انشاءاللہ اس سے آپ کو اور اہل محبت کو فائیدہ حاصل رہے گا۔





# عمل حبُ کے لئے

## نقش محبت

حب کے لئے ذیل کا نقش اکسیر و مجرب ہے۔یہ نقش بھی اسم بدوح کا ہے۔اس بھی دیگر عملیات کی طرح حسب ضوابط عمل میں لائیں۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے باوضو حالت میں قبلہ رو بیٹھ کر پہلے وال تعویز کی ترکیب سے کاغذ پر پہلے وہی عمل دہرائیں اور پھر اس تعویز کو لکھیں۔لیکن اس تعویز کے لکھنے والے کا قلب پاک و صاف ہو۔ان شا اللہ فائیدہ حاصل رہے گا۔اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

الحب ماجبرائیل بحق آدم وحوا فلاں بنت فلاں را مبتلا گردد بحق۔

یَابُدُّوحُ یَابُدُّوحُ یَابُدُّوحُ



# عمل حبُ کے لئے

## خوشبو اور محبت

پھول ہر انسان ہر مذہب میں زندگی کے ہم سفر رہے ہیں یا خوشی ہو یا غم لیکن جہاں یہ

پھول زندگی کی بہار وخزاں ہیں وہاں یہ محبت کی علامت بھی ہے اگر آپ اپنی محبوب کو شریک زندگی بنانا چاہتے ہیں تو گلاب وچنبیلی کے پھولوں کا ایک گلدستہ بنوائیے اور عروج ماہ کی اول ساعت میں جبکہ آپ کا اور محبوب کا ستارہ نیک ساعت میں ہواپنے اور محبوب اعداد کے مطابق اس اسم چاہت کو اول وآخر اکیس اکیس بار درود شریف کے درمیان بمعہ ایک سو اکیس بار بسمہ اللہ الرحمٰن الرحیم کے پڑھے اور اس گلدستے پر دم کرے۔ لیکن اس لمحے تصور محبوب مجسم چاہت ہونا ضروری ہے۔ اس گلدستے کو عمل کے بعد اپنی محبوب کو پیش کرے۔ انشاء اللہ محبوب بے قرار ہو کر اقرار الفت کرے گا۔ اور محبت سے پیش آئے گا۔ محبت کا جواب محبت سے ہونا چاہئے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

یامسخرین فی السموات والارض سخر لی فلاں بن فلاں (نام مطلوب معہ والدہ کے)

اللھم لین له علے واللہ لی وسکر اللھم الف محبتی فی قلبه (نام مطلوب معہ والدہ کے) فلاں بن فلاں ووجه علی روفا محبار حیما برحمتک یاارحم الرحمین۔



## عمل حبُ کے لئے

### خوشبو، خوشبو محبت

یہ عمل بھی خوشبودار پھول یا عطر پر اس طرح کریں۔ جمعہ کی اول ساعت میں بعد نماز فجر اول وآخر اکیس اکیس بار درود شریف کے درمیان بمعہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ایک ہزار ایک سو کتالیس مرتبہ پڑھ کر ان خوشبویات پر دم کریں اور سات روز متواتر کریں۔ اس کے بعد محبوب کو پیش کریں۔ اور یہ ممکن نہ ہو تو یہ خوشبو خود لگا کر اس کے قریب جائے تا کہ اس کا ذہن اس خوشبو سے مہک اٹھے، انشاء اللہ اس عمل سے آپ انشاء اللہ اس عمل سے آپ اپنی کھوئی محبت پالیں گے۔ اسے آپ کھانے کی چیز پر بھی کر سکتے ہیں۔ اسے



کھلائیں۔ ایک بار آپ کو یاددھانی کرادیں یہ عمل سات روز کا ہے۔ سات دن بعد وہ عطر یا کھانے کی چیز آپ اپنے مصرف لائیں۔

ایک بات کا خیال رہے اس عمل کو کرتے وقت آپکا پاک صاف ہونا ظاہری اور باطنی بھی بہت ضروری ہے اس کے بغیر آپ اس عمل کو ہرگز نہ کریں۔

اسم چاہت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ يَارَفِيْقُ يَا شَفِيْقُ نَجِّنِىْ مِنْ كُلِّ ضِيْقٍo



## عمل حبُ کے لئے

### تسخیر خلائق

تسخیر خلائق کے لئے یہ عمل اکسیر ہے۔ لیکن بات وہی نیت کی ہے۔ اگر آپ کا قلب صاف ہے تو یہ عمل آپ کے لئے مجرب ثابت ہوگا۔ عملیات کے تمام قوائد وضوابط کے تحت اس عمل کو کریں انشاء اللہ کامیابی حاصل رہے گی۔

کسی کو اپنی طرف متوجہ کرنے کے لئے مندرجہ ذیل آیات مبارکہ گیارہ مرتبہ بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب پڑھے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ مجرب ہے اور اللہ تبارک تعالیٰ سے دعا مانگے، عاجزی کرے انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ

(سورۃ بقرہ ۲، آیت ۱۶۵)

وَالْكَاظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ

(سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۳۴)

اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ وَجَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا يَّمْشِىْ بِهٖ فِى النَّاسِ كَمَنْ

مَثَلُہٗ فِی الظُّلُمٰتِ لَیْسَ بِخَارِجٍ مِّنْھَا وَکَذٰلِکَ زُیِّنَ لِلْکٰفِرِیْنَ
مَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ (سورۃ انعام ٦، آیت ١٢٢)

فَلَمَّا رَاَیْنَہٗٓ اَکْبَرْنَہٗ وَقَطَّعْنَ اَیْدِیَھُنَّ وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰہِ مَاھٰذَا بَشَرًا اِنْ
ھٰذَآ اِلَّا مَلَکٌ کَرِیْمٌ (سورۃ یوسف ١٢، آیت ٣١)

وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی
الْمُلْکِ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا
(سورۃ بنی اسرائیل ١٧، آیت ١١١)

یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَاتَکُوْنُوْا کَالَّذِیْنَ اٰذَوْا مُوْسٰی فَبَرَّاَہُ اللّٰہُ مِمَّا قَالُوْا
وَکَانَ عِنْدَاللّٰہِ وَجِیْھًا (سورۃ احزاب ٣٣، آیت ٦٩)



## عمل حب کے لئے

### میری زندگی آجا

حب کے لئے یہ نقش مجرب ہے حسب قوائد اس تعویز کو بھی اسی طرح آپ عمل میں لائیں، انشاالله کامیابی ہوگی۔ کہ یہ نقش لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھیں نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ٦٩٠ | ٦٩٥ | ٦٩٤ |
| ٦٩٧ | ٦٩٣ | ٦٩ |
| ٦٩٣ | ٦٩١ | ٦٩٦ |



برائے حب اکسیر ہے۔ اس نقش کو مرغی کے انڈے پر لکھ کر مطلوب کے مکان میں دفن کر دیں۔ انشاالله کامل اثر ہوگا نقش یہ ہے۔ لیکن حسب قوائد وضوابط کے ساتھ عمل میں لائیں۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| لا ١لا ٩ | ٩٠٠١٨ | ٩٦٨ | یا اللہ |
| لا ٩٦٨ | ٩٧٠١٦ | ٩٦٨ | یا اللہ |
| لا ٩٦٨ | ٩٠٠١٦ | ٩٦٨ | یا اللہ |
| لا ١لا ٩ | ٩٠٠١٦ | ٩٦٨ | یا اللہ |

الحب فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں



## عمل حب کے لئے

### اے محبت صرف تیرے لئے

حب کے لئے آیۃ الکرسی معہ زکوۃ یہ کہ فرض وسنت پڑھ کر قبل وتر دونوں زانوں بیٹھ کر ۴١ بار آیت الکرسی بہ نیت حب پڑھیں اول وآخر گیارہ گیارہ بار درور شریف اس طرح چالیس روز کریں۔

### آیۃ الکرسی:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَاتَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ لَہٗ مَافِی
السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ
یَعْلَمُ مَابَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَاخَلْفَھُمْ وَلَایُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا
بِمَاشَآءَ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَایَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا
وَھُوَالْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ O



**درود پاک ﷺ:**

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ
وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌO
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی
اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌO

حب کے لئے آیۃ الکرسی معہ زکوۃ یہ کہ فرض وسنت پڑھ کر قبل وتر دونوں زانوں بیٹھ کر ۴۱ بار آیت الکرسی بہ نیت حب پڑھیں اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اس طرح چالیس روز کریں اور صبح کی سنت پڑھ کر گیارہ بار آیۃ الکرسی اول وآخر درود شریف زکوۃ ادا ہوجائے گی۔ اس درمیان خدا چاہے تو آتش محبت مطلوب کے دل میں بھڑک اُٹھے گی۔

اگر اس درمیان اثر نہ معلوم ہو تو فجر کے سنت وفرض کے درمیان گیارہ بار مع درود شریف کے پڑھا کریں انشااللہ ۲۱ روز میں مطلوب حاضر ہوگا۔ مگر تصور کے ساتھ پڑھ کے مطلوب کی جانب پھونک دیا کریں یعنی جس طرف محبوب کا گھر ہو، مجرب ہے۔ اگر اس کے قریب پہنچ سکتے ہو تو یہ عمل وہاں بھی کر سکتے ہو۔ اس کے سوا مندرجہ ذیل نقش کو عمل سے فارغ ہو نے کے بعد لکھیں۔ اور اسے کسی بھی طرح گھول کر پلائیں محبت ہوگی کوئی دن تاریخ مقرر نہیں ہے۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔

۱ × ۲ کفا کفا صبراً ۱ ۲ ۱ ۷ ۱ الا الا لا ۱

❀❀❀

## عمل حبُ کے لئے

### میرے دل میں آ

یہ عمل بھی کئی بار کا تجربہ کیا ہوا ہے مگر قوائد وضوابط وہی ہیں جو ہم پہلے آپ کو بتا چکے ہیں۔ اس لئے تفصیل میں جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ نہایت مختصر عرض ہے عروج ماہ میں اتوار کے روز طلوع آفتاب کے وقت لکھا جائے۔ اور عمل میں لائیں۔ لیکن صرف جائز محبت کے



لئے، ورنہ اپنی اذیت کے خود ذمہ دار ہوں گے۔ برے کا ہمیشہ برا ہوتا ہے آپ سے درخواست ہے برائی سے بچیں۔ اور اچھائی کی طرف اپنے قدم بڑھائیں۔

**اسم چاہت یہ ہیں:**

عزمت یا معشرالارواح وصاحب الشرالوسواس الخناس جنود ابلیس خاتم سلیمان بن داؤد علیہ اسلام وبحق ھاروت وماروت ان ھوالا ذکر للعالمین.
فلاں بن فلاں نام مطوب معہ والدہ علی بن فلاں نام طالب معہ والدہ.

❀❀❀

## عمل حبُ کے لئے

### محبت کو آباد کریں

حب کے لئے یہ عمل بھی مجرب ہے۔ یہاں ہم اس کی مختصر طرپر تفصیل سے آگاہی دیں گے۔ ترکیب عمل یہ ہے زوجدین کے کسی مہینہ کی پہلی تاریخ سے شروع کریں اس کا حساب یونانی سنہ سے کیا جائے گا اور روزانہ ۳۰۰ مرتبہ یہ عمل ۱۷ روز تک پڑھیں انشاء اللہ مطلوب مہربان ہو۔ ترک حیوان پرہیز کی ضرورت نہیں بعد نماز عشاء پڑھیں۔ قوائد وضوابط کا مکمل خیال رکھیں۔ عمل یہ ہے۔

اللہ حصار من صدر محمد مصطفیٰ پشت من
علی راست من حسن. چپ من حسین تفل
کردم دمھر کردم برقلب فلاں بن فلاں
بحق یا ودو یا ودود یا ودود بحق لا الہ
الا اللہ محمد رسول اللہ

❀❀❀

# عمل حبُ کے لئے

## تو میری محبت ہے

سورہ کوثر قرآن حکیم کی سب سے مختصر۔ چھوٹی سورت ہے۔ لیکن اس میں جو راز پوشیدہ ہیں، تجلیات نور ہے، اس کی قوت وعظمت کے سامنے سمندر در سمندر بھی شرمندہ ہیں

عروج ماہ کی نوچندی جمعرات یا محبوب کی سعید نیک ساعت میں اس عمل کو شروع کریں۔ لیکن عمل شروع کرنے سے تین روز پہلے سے درود پاک سے اپنے قلب وزبان کو رحمت نور سے معمور وشاداب رکھیں۔ اور تیسرے روز بعد نماز عشاء اکیس عدد سیاہ مرچ کے دانوں پر اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے درمیان ہر ایک مرچ پر اس آیت مبارک کو ایک سو اکیس مرتبہ پڑھیں یعنی ہر ایک مرچ پر۔

درود پاک ﷺ:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ



آیت مبارکہ تجلیات نور

اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ O فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ O اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ O

(پارہ ۳۰)

دوران عمل کمرہ خوشبویات سے معطر رکھیں۔

خوشبویات، صندل، عنبر، کافور کی دھونی سے اس مقام سکون کو معمور رکھیں عمل ختم کرنے کے بعد ان مرچوں کو اس طرح جلائیں کہ اس کی راکھ آپ کو بحفاظت میسر آسکے۔ اسے کھانے میں محبوب کو کھلائیں یا پانی میں ڈال دیں جو محبوب کے پینے کے استعمال میں آتا ہو۔



ایک بات عرض کرتے چلیں یہ عمل اکیس روز کا ہے، انشاء اللہ ان دنوں میں آپ کی محبوب آپ کے خوابوں کی تعبیر ہوگی۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔



# عمل حبُ کے لئے

## میری محبت سچی ہے

اگر آپ کی محبت سچی ہے تو اس عمل کو ضرور کریں، لیکن عمل کوئی بھی ہو اس کے موکلات کو راضی کرنا ضروری ہے۔ موکلات کو راضی کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ آپ جو بھی اسمائے پاک، کلام الٰہی پڑھیں پہلے ان موکلات کی نیاز دلائیں۔ باوسیلہ حضرت محمد ﷺ، اس کے سوا اس عمل کے مزاج کے مطابق مکمل پرہیز کریں عملیات کوئی بھی ہو پرہیز جمالی وجلالی کا خیال رکھیں۔ جس میں پرہیز ہے اس میں پرہیز کریں۔ جس میں تحریر نہیں کیا گیا اس میں خود بھی تھوڑا سا پرہیز رکھیں، یعنی بدبودار چیز سے اجتناب کریں۔ پھر دیکھیں آپ کو کیسے کامیابی حاصل ہوتی ہے یہ چیزیں تو میرے نبی پاک ﷺ کو ناپسند رہی ہیں پھر یہ کلام الٰہی میں، اس کی تلاوت میں، عملیات میں کیسے موکلات کو پسند ہوں گی۔ اس لئے تھوڑی سی احتیاط آپ کے لئے کامیابی کی سبیل ہوسکتی ہے۔ ہم دوسروں کی طرح آپ کو کسی بھی غلط فہمی میں مبتلا ہرگز نہیں کریں گے۔ بس لکھ دیا اور بس آپ کرلیں۔ نہیں، ہم ایسا نہیں کرسکتے۔ جو اصول واحتیاط ہے۔ جو آپ اپنی کامیابی کے لئے کرسکتے، وہ تو آپ کریں۔ باقی شان کریمی عزوجل ہے، اس پر مکمل بھروسہ رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔ ہم جو عمل یہاں دے رہے ہیں وہ ان کے لئے مجرب ہے۔ جو سچی محبت کے تحت اس عمل کو کرنا چاہتے ہیں۔

بعد نماز عشاء دو رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے عسی اللہ ان یجعل کو سات سات دفعہ پڑھے دونوں رکعتیں ختم کرنے کے بعد ستر مرتبہ یوں دعا کرے۔ دعا کرنے سے قبل اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ یا اللہ پاک! فلاں کا دل فلاں کے واسطے نرم کردے جس طرح تو نے اپنی قدرت سے داؤد علیہ السلام کے واسطے لوہے کو نرم کیا تھا۔

اسم چاہت یہ ہیں:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

عسی اللہ ان یجعل بینکم وبین الذین عادیتم منھم مودۃ. واللہ قدیر واللہ غفور رحیم (سورۃ ممتحنہ ۶۰ آیت-۷)

## سورۃ فاتحہ:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
اَلۡحَمۡدُلِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ O الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ O مٰلِکِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ O اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ O اِھۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ O صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡھِمۡ O غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡھِمۡ وَلَا الضَّآلِّیۡنَ O



## درود پاک ﷺ:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ O
اَللّٰھُمَّ بَارِکۡ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ O



# عمل حب کے لئے

## محبت پاؤں کیسے

جو شخص سچی محبت رکھتا ہے اس کے لئے کوئی مشکل نہیں وہ کوئی بھی عمل کرتا ہے اسے اللہ تبارک تعالیٰ کی خوشنودی حاصل رہتی ہے۔ لیکن ایک بات کا خیال رہے کہ اپنی نیت درست و پاک رکھیں اور کوئی قرآنی عمل شروع کرنے سے پہلے تین روز پہلے سے درود شریف کے ورد کو اپنی زبان اور قلب کی خوشبو بنالیں۔ ایک لمحہ بھی غافل نہ رہیں اس کے بعد



عمل شروع کریں۔ یہ عمل بھی نوچندی جمعرات یا محبوب و اپنی نیک ساعت میں اس کو شروع کریں۔ یہ عمل بھی اہل دل کیلئے مجرب ہے۔ اس عمل کو قوائد وضوابط کے ساتھ صرف جمعرات، جمعہ کو کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بحق لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵ | ۳۳۰ | ۳۳۷ |
| ۳۳۶ | ۳۳۴ | ۳۳۲ |
| ۳۳۱ | ۳۳۸ | ۳۳۳ |



# عمل حب کے لئے

## شوہر بنے محبوب

اگر کوئی خاتون اپنے شوہر کی نظر میں ہر دلعزیز رہنا چاہے اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔ لیکن اس آیت مبارکہ کو نیک نیت کے ساتھ اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود پاک کے درمیان اس نقش کو تحریر کرے۔

اس مقصد محبت کے لئے ذیل کے نقش کو زعفران وگلاب ومشک سے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر لکھے اور خوشبو لگا کر موم جامہ کرے اور اپنے پاس رکھے اور ہر جمعے کے دن پہلی ساعت میں اس کو لکھ کر کسی بھی چیز میں ملا کر شوہر کو پلا دیا کرے شوہر اس سے محبت کرنے لگے گا۔

## درود پاک ﷺ:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ O
اَللّٰھُمَّ بَارِکۡ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکۡتَ عَلٰی

إِبْرَاهِيمَ وَعَلَىٰ آلِ إِبْرَاهِيمَ إِنَّكَ حَمِيدٌ مَّجِيدٌ O

نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰۰۹ | ۶۰۱۳ | ۶۰۱۶ | ۶۰۰۲ |
| ۶۰۱۵ | ۶۰۰۳ | ۶۰۰۸ | ۶۰۱۴ |
| ۶۰۰۴ | ۶۰۱۸ | ۶۰۱۱ | ۶۰۰۷ |
| ۶۰۱۲ | ۶۰۰۶ | ۶۰۰۵ | ۶۰۱۷ |



## عمل حب کے لئے

### تسبیح چاہت

عمل کوئی بھی کریں لیکن صحیح وقت اور نیک ساعت کو ملحوظ خاطر رکھیں۔ پرہیز جمالی وجلالی کا مکمل خیال رکھیں جو آیت کریمہ یا اسمائے نور، آپ پڑھ رہے ہیں ان کا تلفظ درست ہونا نہایت ضروری ہے۔ یہ تسبیح محبت ہے اسے پاک صاف کاغذ پر تحریر کریں۔ عرق گلاب اور زعفران کی سیاہی بنا کر سرکنڈے کا باریک خط کا قلم بنائیں اور ۱۹ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کریں۔ اور اس نقش کو تحریر کریں اب آپ نے تسبیح بنانی ہے اس کے لئے اس قدر موم لیں جس سے سودانے با آرام وضرورت کے مطابق بن جائیں۔ اب موم کو نیم گرم کریں اور اس نقش والے کاغذ کو اس موم میں کوٹ کوٹ کر یک جان کر دیں یعنی اس کاغذ کی ہستی اس میں جذب ہو جائے۔ اب سودانے یکساں بنائیں۔ جب تسبیح تیار ہو جائے تو اس پر ایک سو ایک مرتبہ یہ اسم پاک بمعہ طالب ومطلوب بمعہ دونوں کی والدہ کے نام کے ساتھ بعد تلاوت کے کسی پلیٹ میں اس تسبیح کو توڑ دیں۔ جوں ہی اس کے دانے بکھریں گے مطلوب بے قرار ہوگا۔ اس عمل کا دورانیہ اکیس روز ہے۔ لیکن درمیان میں مطلوب کی حالت بھی دیکھتے رہیں۔ جب آپ محسوس کریں۔ محبوب آپ کے لئے بے قرار ہے تو آپ عمل کو چھوڑ دیں اور ان دانوں کو بمعہ پلیٹ کے کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں۔ اپنی نیت کو پاک رکھیں یہ عمل صرف وہ حضرات کریں جو رشتہ



ازواج میں اپنی محبوب کو باندھنا چاہتے ہیں۔ دیگر حضرات ہرگز نہ کریں۔ ورنہ نقصان اٹھائیں گے ہو سکتا ہے ان کا وجود اپاہج ہو جائے۔

اللہ ہی حکمت والا، محبت والا، قوت والا ہے

اسم چاہت یہ ہیں:۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحب فلاں بن فلاں علی القلب فلاں بن فلاں بحق لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیه ماعنتم حریص علیکم بالمومنین روف رحیم فان تو لو فقل حسبی الله لااله الا هو علیه توکلت وهو رب العرش العظیم



## عمل حب کے لئے

### محبت کا شجر آباد ہو

اس عمل کے لئے تمام قوائد عملیات وتعویذات کے عروج ماہ کی نوچندی جمعرات کو یا طالب و مطلوب کو سعید نیک میں لاہوری نمک کی سات کنکریاں لیں اور یہ اسم چاہت کو ہر کنکری پر سات مرتبہ دم کریں اور آگ میں جلائیں۔

اسم چاہت یہ ہے:

سوختم دل وجاں فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔

لیکن اس عمل کو کرتے وقت نیت کو پاک صاف رکھیں۔ کسی بھی قسم کی آلودگی ظاہر و باطن میں نہیں ہونی چاہیے اگر آپ نے اس عمل کو نیک نیتی کے ساتھ کیا اور محبوب کے تصور کو ذہن میں مجسم رکھا تو انشاء اللہ محبت کے شجر سے زندگی سایہ فگن رہے گی۔

آیت مبارکہ:

يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللَّهِ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَشَدُّ حُبًّا لِلَّهِ

(سورۃ بقرہ ۲ آیت نمبر ۱۶۵)

فلاں بن فلاں کی جگہ اپنا، اپنی ماں کا نام، محبوب اور محبوب کی ماں کا نام لیں۔



## عملِ حب کے لئے

### دعا محبت کے لئے

اس دعائے عظیم کی حضرت قطب المدار شاہ بدیع الدین مدار ادام اللہ انوار نے دعوت دی ہے ایک اور یہ بھی حق صداقت ہے کہ یہ دعا حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی تھی اس بات سے آپ اندازہ لگا سکتے ہی اس آفادیت کے بارے میں اسے جس کام کی انجام دہی کے لئے پڑھا جائے ہر ایک کی مراد بر آئے ہر ایک خواہش پوری ہو۔

### ترکیب عمل:

ایک سو ایک مرتبہ اسے کھانے والی چیز پر پڑھا جائے جو آگ پر نہ پکائی گئی ہو اس بات خاص توجہ رکھیں۔ جیسے کچا دودھ میوہ، انگور، بادام، کشمش، چھوارے وغیرہ وغیرہ پر پڑھ کر جس کو کھلائے وہ اسی کا ہو جائے۔

حضرت شاہ مدار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ الکردگار کی کرامت ہے کہ آج بھی آپ کے مزار پر انوار پر پکا ہوا کھانا نہیں جاتا ہے اسی سبب سے اس عمل کی بلا پکے کھانے پر اجازت معلوم ہوتی ہے۔ اللہ ہی عظمت والا، قوت والا ہے۔

### دعا:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللھم بشمخ والا عام شیطینون الھم.

جو کھائے وہی چاہت میں مبتلا ہو جائے۔ اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔





## عمل حب کے لئے

### دوست واحباب کے لئے

یہ عمل دوست واحباب جو ناراض ہوں یا کسی بھی سبب سے رنجش رکھتے ہیں ان کے لئے رحمت باراں سے کسی طرح بھی کم نہیں، سوکھے اور خزاں رسیدہ کھیتوں میں بارش کے ایک قطرے سے نئی زندگی حاصل ہو جاتی ہے اسی طرح یہ عمل ان حضرات کی خوشیوں، محبت کی قوس وقزح سے اُن کی زندگیوں کو تازگی، شادابی عطا کرے گا۔

ان حضرات کے لئے یہ عمل فائدہ مند ہے جو کسی کو اپنی طرف مائل کرنا چاہتا ہے اس مقصد کے لئے پہلے تین دن روزے رکھے اتوار کے دن سے شروع کرے یعنی رات میں یہ عزیمت ہزار بار پڑھے اور حنا کا بخور روشن کرے نماز عشاء بعد پڑھے۔ تمام قوائد وضوابط کے ساتھ۔

عزیمت یہ ہے:

بمشطلخ طالخ کطلخ یطلموخ عالج عجر نخ بعزۃ یخ اجب یا میمون بشرۃ الدعاء بقوۃ جبرائیل علیہ السلام وبنفخۃ اسرافیل علیہ السلام ویسطوۃ میکائیل علیہ السلام وبقبضۃ عزرائیل علیہ السلام اجب یا میمون وافعل ما امر تک بروھو کذا وکذ مقصود ذکر کرے وسمی ماترید بحق یاہ یاہ ان کانت الا صیحۃ واحدۃ فاذا ھم جمیع الدنیا محتضرون وانہ لقسم لو تعلمون عظیم اجب یا میمون بارک اللہ فیک وعلیک.

ہزار مرتبہ پڑھ کر اللہ تبارک تعالیٰ سے عاجزی کے ساتھ اپنی کامیابی کی گڑگڑا کر دعا مانگے اپنا مدعا بیان کرے۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔



## عمل حبُ کے لئے

### اپنی چاہت کے لئے

اس عمل کو وہ اہل دل اپنے مصرف میں لائیں۔ جن کا قلب آلودگی سے پاک اور نیت نیک ہے۔ عروج ماہ کے اول جمعہ کو بعد نماز عشاء کنویں پر اس طرح بیٹھیں کہ منہ آپ کا دائیں طرف رہے اول و آخر اکیس اکیس بار درود شریف کے درمیان اس اسم پاک کو مطلوب کے نام اعداد کے مطابق پڑھیں۔ یہ عمل اکیس روز کا ہے کوشش کریں کہ اس عمل کو وقت مقررہ پر صدق دل سے کریں۔ انشاء اللہ اکیس روز میں مراد مبارک ہوگی۔ ایک گزارش ہے کہ اس عمل کو شروع کرنے سے تین روز پہلے سے درود شریف کی رحمت سے اپنی زبان اور قلب کو شاداب کریں۔ اور کسی بھی شیرینی پر اس اسم پاک کے موکلوں کی فاتحہ دلا کر شیرینی بچوں میں تقسیم کر کے اپنے خوابوں کی تعبیر بنانے کی کوشش کریں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ط حيا حيا حيا......

(سورۃ بقرہ ۲، آیت نمبر ۱۶۵)



## عمل حبُ کے لئے

### شریک حیات کے لئے

اللہ آپ کے ذہن و قلب کو پاکیزگی عطا فرمائے یہ ہر اس انسان کے لئے ضروری ہے جو محبت کے شجر زندگی کی زمین پر اگانا چاہتے ہیں سورہ لہب قرآن حکیم کی عظیم سورۃ ہے یہ ان کے لئے اکسیر ہے جن کے محبوب سخت دل ہیں، اس عمل سے ان کے دل موم کی طرح پگھل جائیں گے۔ لیکن شرط اول وہی ہے کہ اپنے دل و ذہن پاک صاف رکھیں سورہ لہب کے کل اعداد 5826 ہیں اگر ان کو مفرد تین درجے کریں تو 46 کا عدد حاصل ہوگا۔ اب آپ اس میں



مطلوب اور اس کی ماں کے نام کے اعداد شامل کریں۔ اور جو اعداد ظہور میں آئیں اس تعداد کے مطابق انہیں عروج ماہ میں بعد نماز عشاء مطلوب کے گھر کی طرف اپنا منہ کر کے "سورہ لہب" پڑھیں۔ یہ عمل بھی اکیس روز کا ہے اس کے لئے بھی آپ کو تیاری کے لئے درود پاک کی رحمت سے تین روز مستفیض ہونا ضروری ہے اور اس عمل کے اول و آخر اکیس اکیس بار درود شریف سے فیض حاصل کرنا مت بھولئے گا۔

تعداد اکتالیس، اول و آخر درود شریف تعداد اکیس، خوشبویات، عود، عنبر یا لوبان۔ درمیان میں کسی روز ناغہ نہ کریں۔ انشاء اللہ کامیابی حاصل ہوگی۔ کامیابی ہونے پر جلد سے جلد محبوب کو شریک زندگی بنانے کی کوشش کریں ورنہ آپ کے لئے مشکلات پیش آسکتی ہیں۔



## عمل حبُ کے لئے

### شوہر کو مہربان کرنے لئے

یہ ان خواتین کے لئے ہے جو اپنے شوہر سے بہت محبت کرتی ہیں۔ لیکن ان کے شوہر ان سے ناراض ناراض سے رہتے ہیں۔ اگر وہ اپنے شوہر کو مہربان کرنا چاہتی ہیں تو اس عمل کو قلب کی تمام سچائی کے ساتھ نماز فجر میں سات روز اس آیت پاک کا بے حساب ورد رکھے، اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک ﷺ کے درمیان اس تلاوت کرے۔ جب دل چاہے ختم کر کے اٹھ کھڑی ہوں، ساتویں روز اس آیت مبارکہ کو کم از کم اکیس بار پڑھ کر کسی بھی شرینی پر دم کرے اور اللہ تبارک تعالیٰ سے گڑگڑا کر اپنی کامیابی کے لئے دعا کرے۔ اور اس مٹھائی کو اپنے شوہر کو کھلا دے۔ اور اللہ تبارک تعالیٰ پر یقین رکھے۔ انشاء اللہ چند ہی روز میں میرے عزوجل کی کرم نوازی دیکھیں۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ
وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ
اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ (بقرہ:۱۶۵)

# عمل حبُ کے لئے

## بے حساب محبت

آپ کے لئے یہاں ہم ایک ایسا نقش دے رہے ہیں جو آپ کی محبت کو بے حساب کر دے گا۔لیکن قوائد اور نیت کو بلکل درست ہونی چاہیے۔ذیل کے نقش مبارک کو چھیاسٹھ یوم تک نماز فجر کے بعد لکھے ساعت مشتری یا قمر میں زعفران وگلاب ومشک سے روزانہ لکھے اور گولیاں آٹے میں بنا کر روزانہ دریا میں بہائے۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز محبت بے انتہاء اور بے پناہ ہو۔اللہ ہی قوت والا ،عظمت والا ہے۔
نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| سلام | قولا | من رب | الرحیم |
| الرحیم | من رب | قولا | سلام |
| قول | سلام | الرحیم | من رب |
| من رب | الرحیم | سلام | قولا |



# عمل حبُ کے لئے

## اسم اللہ عزوجل

**عمل باہدایت موکل:**

اس عمل کو کرنے سے پہلے کسی عامل سے ضرور رجوع کر لیں۔اور اسے حسب تمام قوائد د ضوابط عملیات کے اور پرہیز کے ساتھ کریں۔چونکہ یہ عمل موکل کا ہدیہ کیا ہوا ہے۔اس لئے پوری احتیاط کے ساتھ کریں،حب کے لئے یہ ایک بہت زبردست عمل ہے۔موکل نے اس کے بارے میں یہ خوشخبری دی ہے کہ اس عمل کی ابھی تعداد پوری نہ ہوگی کہ تاثیر شروع ہو جائے گی مطلوب کا تصور ہونا ضروری ہے اور عمل کو سابقہ ہدایت کے مطابق کریں۔جب ۳۳۳۲ بار اس اسم کو پڑھ لو گے تو مطلوب پر اثر ہونا شروع ہو جائے گا اور ۳۳۳۲ بار پڑھنے کے بعد آپ کی طرف مطلوب متوجہ ہو کر آنے کی کوشش کرے گا۔وہ اسم یہ ہے۔"المحصی" اس عمل کو ناجائز اور بدنیت سے ہرگز نہ کریں۔ورنہ انجام نہایت بھیانک ہوسکتا۔ہوسکتا ہے تم اپاہج ہو جاؤ۔اول و آخر درود پاک کا مکمل خیال رکھیں۔اور نیاز و نذر کا بھی۔۔۔۔اللہ ہی قوت والا ،عظمت والا ہے۔



# عمل حبُ کے لئے

## کاجلِ محبت

قرآن حکیم کی عظیم و برکت آیت مبارکہ سورہ اخلاص کی تجلیات نور سے یہ جہاں روشن و منور ہے اگر آپ اپنی زندگی میں اپنے محبوب کے وجود سے روشن کرنا چاہتے ہیں تو اس عمل کو نہایت پاک صاف ظاہری، باطنی، کے بعد نیت کو ہر آلودگی سے پاک کر کے۔اول تین روز درود شریف کا ورد رکھیں اور تیسرے روز عروج ماہ کی نوچندی جمعرات کو مٹی کا چراغ لیں۔اسے سمندر، دریا، یا کنویں کے پانی سے سات مرتبہ پاک کریں۔اسے پاک کرتے ہوئے بسم اللہ کا ورد رکھیں جب وہ اچھی طرح سوکھ جائے یہ کام آپ ایک دو روز پہلے بھی کر سکتے ہیں۔پھر اس چراغ پر مندرجہ ذیل اسم پاک لکھیں۔یہ اس چراغ کے اطراف لکھنی ہے کوشش کریں خوشخط لکھیں۔اگر مطلوب کا کپڑا مل جائے تو اس کی بتی بنائیں۔ورنہ پاک صاف روئی کی بتی بنا کر چراغ میں سرسوں کا تیل ڈالیں اور اس بتی کو روشن کریں دوسری ایک پلیٹ چینی کی لیں اور اس پر نقش کی عبارت تحریر کریں اور اسے اس چراغ پر الٹا کر دیں۔اس طرح ساری کالک اس پلیٹ پر آ جائے گی۔یہ آپ کو روزانہ کرنا ہے اکتالیس روز نہایت تحمل اور محبوب کے مجسم خیال کے ساتھ یہ کاجل تیار کریں۔اکتالیس روز بعد دیسی گھی ڈال کر کالک کو اس پلیٹ پر سے

اتارلیں۔ لیجئے مقناطیسی کاجل تیار ہے اب جب موقع ملے اور محبوب کے ملنے یا سامنا ہونے کا امکان ہو تو یہ کاجل اپنی آنکھوں میں لگا کر محبوب کے روبرو ہوں۔ انشاء اللہ اس کاجل کی کشش سے محبوب بے قرار ہو کر آپ کی تمنا کرے گا۔ جس قدر جلد ممکن ہو رشتہ ازواج میں منسلک ہو جائیں۔ خبردار غیر شرعی کام اور حرکت قطعی نہ کریں ورنہ اس کے موکلات تمہیں تباہ و برباد کر دیں گے۔ جو عمل آپ نے پڑھنا ہے وہ مندرجہ ذیل ہے۔ اسم پاک۔۔۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اقسمت علیکم عزمت علیکم یا عطرائیل بحق قل ھو اللہ احدo
یااسرافیل بحق اللہ الصمدo یاطاظائیل بحق لم یلد ولم یولدo
یارفتمائیل بحق ولم یکن لہ کفواً احد

درود پاک ﷺ:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌo
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌo



## عمل حب کے لئے

### مجھے سچی محبت ہے

یہ عمل بھی سورہ اخلاص سے تجلیات نور ہے اس عمل کو مصرف میں لانے سے تین روز پہلے سے اپنی زبان اور قلب کو درود پاک کی رحمت سے معمور رکھیں۔ اور تیسرے روز اس عمل کو اس طرح کریں کہ مٹی کا چراغ لے کر پہلے سمندر، دریا، کنویں کے پانی سے سات بار پاک کریں اور اس کے بعد مندرجہ ذیل اسم پاک کو کسی پاک کپڑے پر لکھ کر اسکی بتی بنائیں اور چراغ میں جلائیں اگر سورہ اخلاص کے اس عمل کو آپ نے حسب ہدایت کیا تو کامیابی یقینی ہے لیکن اپنے



ذہن وقلب کو آلودگی سے پاک رکھیں اس میں کسی بھی قسم کا میل نہ آنے دیں سورہ اخلاص کو بمعہ ''یاودود'' شامل رکھ کر اکیس روز اول و آخر اکتالیس، اکتالیس بار درود شریف کے درمیان ایک سو ایک بار پڑھیں۔ اس کے لئے وقت مقررہ اور مقام سکون کا مکمل خیال رکھیں اللہ تبارک تعالیٰ سے عاجزی رکھیں عمل شروع کرنے سے پہلے کسی بھی شرینی پر اس آیت مبارکہ کے موکلات کی فاتحہ دلائیں اور شرینی بچوں میں تقسیم کریں۔

نقش کے لئے ایک سادہ کاغذ سمندر یا دریا کے پانی سے پاک کر کے سکھالیں اور روزانہ تلاوت اسم پاک کے بعد اس پر دم کریں اور اکیسویں روز کے بعد اس نقش کو عرق گلاب اور زعفران سے لکھیں اور سیدھے بازو پر موم جامہ کر کے باندھ لیں۔ انشاء اللہ اکیس روز میں محبوب بے قرار ہو کر آپ کی محبت کا دم بھرنے لگے گا۔ لیکن خبردار ذہن وقلب کو ہر آلودگی ابلیسی شہوت سے پاک رکھیں۔ چراغ اتنی دیر روشن رکھیں جتنی دیر آپ پڑھ رہے ہیں۔ اس کے بعد اسے بجھا کر رکھ دیں۔ اللہ ہی حکمت والا، محبت والا، قوت والا ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦ | ٤ | ٦ | ٤ |
| ٨ | ٣ | ٧ | ٣ |
| ٦ | ٤ | ٦ | ٨ |
| ٥ | ٩ | ١ | ٥ |

الحب فلاں بن فلاں علی قلب فلاں بن فلاں



## عمل حب کے لئے

### تیری خوشبو

اس عمل کو نیت نیک کے ساتھ کریں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ لیکن عملیات کے قانون واصول

کو ملحوظ رکھتے ہوئے۔ جب تک آپ قانون پر عمل نہیں کریں گے۔ کبھی کامیاب نہیں ہوں گے۔ مطلوب کے پہنے ہوئے کپڑے پر مندرجہ ذیل آیات باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھے۔ نیچے مطلوب اور اس کی والدہ کا نام بھی لکھے۔ وہ آیات یہ ہیں۔ اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔

اسم چاہت یہ ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

لَآ اُقۡسِمُ بِهٰذَا الۡبَلَدِ O وَاَنۡتَ حِلٌّ بِهٰذَا الۡبَلَدِ O وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ O لَقَدۡ خَلَقۡنَا الۡاِنۡسَانَ فِىۡ كَبَدٍ O اَيَحۡسَبُ اَنۡ لَّنۡ يَّقۡدِرَ عَلَيۡهِ اَحَدٌ O يَقُوۡلُ اَهۡلَكۡتُ مَالًا لُّبَدًا O اَيَحۡسَبُ اَنۡ لَّمۡ يَرَهٗۤ اَحَدٌ O اَلَمۡ نَجۡعَلۡ لَّهٗ عَيۡنَيۡنِ O وَلِسَانًا وَّشَفَتَيۡنِ O وَهَدَيۡنٰهُ النَّجۡدَيۡنِ O الحب فلانة بنت فلانة علی حب فلاں بن فلاں۔



# عمل حب کے لئے

## محبت، تسخیر حکام

یہ عمل بھی تاثیر میں لاجواب ہے لیکن پوری توجہ سے کیا جائے اور اسے نیک نیتی اور پاکیزگی کے ساتھ کریں لیکن شرائط وہی ہیں جو کہ دیگر عملیات میں قانون ہیں تین روز پہلے سے اپنی زبان اور قلب کو درود پاک کی رحمت سے شاداب رکھیں۔ اور تیسرے روز حسب ہدایت اس عمل کو اپنے مصرف میں لائیں۔ اگر آپ چاہتے ہیں آپ کا حاکم، افسر آپ سے محبت رکھے تو یہ عمل نعمت اللہ عزوجل ہے، ی وہ حضرات جنہیں حاکم وقت سے کوئی جائز کام ہو، جبکہ وہ حاکم کسی بھی طرح کام کرنے پر آمادہ نہ ہوتا ہو یا یہ اس حاکم کے سامنے جانے سے گھبراتا ہو یا اس پر کوئی ناجائز مقدمہ بنا دیا گیا ہو، اس کو خطرہ ہو کہ کہیں مقدمے کا فیصلہ اس کے خلاف نہ ہو جائے، اسے ناحق سزا نہ ہو جائے تو حاکم اور افسر کو تسخیر کرنے کے لئے سورہ فاتحہ کا یہ عمل نہایت آزمودہ اور مجرب ہے اور متعدد اولیاء کرام



سے منقول ہے۔ لیکن نیت نیک رکھے، اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔

طریقہ عمل یہ ہے کہ باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے۔ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد گیارہ سو مرتبہ سورۃ فاتحہ اس طرح سے نہایت توجہ اور یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔ اگر نماز فجر کے بعد نہ پڑھ سکتا ہو تو پھر نماز عشاء کے بعد پڑھے۔ اوّل و آخر درود پاک ضرور گیارہ گیارہ بار تلاوت کرے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ يَااَللّٰهُ يَارَحۡمٰنُ، الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ يَامَالِكُ مٰلِكِ يَوۡمِ الدِّيۡنِ يَاقُدُّوۡسُ يَاسَلَامُ اِيَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِيَّاكَ نَسۡتَعِيۡنُ يَاحَىُّ يَاقَيُّوۡمُ اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِيۡمَ يَاقَادِرُ يَاكَرِيۡمُ صِرَاطَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ يَابَاسِطُ يَاوَهَّابُ غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّيۡنَ يَاعَزِيۡزُ يَاعَظِيۡمُ



### درود پاک ﷺ:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيۡتَ عَلٰٓى اِبۡرَاهِيۡمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبۡرَاهِيۡمَ اِنَّكَ حَمِيۡدٌ مَّجِيۡدٌO

اَللّٰهُمَّ بَارِكۡ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكۡتَ عَلٰٓى اِبۡرَاهِيۡمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبۡرَاهِيۡمَ اِنَّكَ حَمِيۡدٌ مَّجِيۡدٌO

جب تک مطلوبہ مقصد پورا نہ ہو ہر روز بلاناغہ یہ عمل کرے۔ عمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی مقصد پورا ہو جائے گا۔ حکام کو تسخیر کرنے اور مقدمات میں انصاف کے حصول کے لئے یہ عمل بہت ہی پر اثر ہے۔ اللہ تعالیٰ سورہ فاتحہ کی برکت سے دعا قبول فرما لیتا ہے۔ اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔



# عمل حب کے لئے

## شوہر محبت کرے

ہم اپنے بزرگان اہل فن، اہل علم کا جتنا شکرادا کریں کم ہے ہمیں چاہیے کہ ان کیا یصال ثواب کے لئے سورہ فاتحہ پڑھ کران کی روح کو بخشیں۔ ہمیں امید ہے کہ آپ نے سورہ فاتحہ پڑھ لی ہوگی۔ اور ایصال ثواب بھی کر دیا ہوگا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ آج جو کچھ ہمارے اور آپ کے پاس ہے یہ سب اللہ تبارک تعالیٰ کی کرم نوازی، نبی پاک ﷺ کی رحمت اور بزرگان دین و اہل فن کا ہم پر احسان ہے کہ یہ تمام عملیات تجلیات نور ہیں۔

اگر کسی کا شوہر بری عادات کا شکار ہو اور گھر اس کی وجہ سے جہنم بن گیا ہو اور وہ کسی طرح بھی راہ راست پر نہ آتا ہو، گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیئے کہ گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور ہر روز خاوند کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے بھٹکا ہوا خاوند راہ راست پر آجائے گا۔ اس کی بری عادات چھوٹ جائیں گی اور وہ نیکی کی راہ پر گامزن ہو جائے گا۔ بگڑے ہوؤں کو راہ راست پر لانے کے لئے سورۂ فاتحہ بہت زود اثر ہے۔ یہ تجلیات نور ہے۔ اس نور سے آپ چاہیں تو آپ کا قلب اور ذہن روشن ہو سکتا ہے۔ اس میں بے شمار اسرار پوشیدہ ہے۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ O الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ O مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ O اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ O اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ O صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ O غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ O



### درود پاک ﷺ:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ O



اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ O



# عمل حب کے لئے

## محبت ہی محبت

### سورہ یٰسین تجلیات قرآن مجید:

اگر آپ کسی سے محبت کرتے ہیں یا آپ سے کوئی افسر ناراض ہو اور آپ اس کو اپنا گرویدہ بنانا چاہتے ہو تو شروع چاند جمعہ کے دن بعد نماز فجر تھوڑی سی شکر سامنے رکھ کر سورۃ یٰسین پڑھو لیکن جب مبین پر پہنچو تو صرف جملہ مبین کی ایک سو دو مرتبہ تکرار کرو ایک مرتبہ تو قرآن شریف میں سے اس کے علاوہ ایک سو دو مرتبہ ویسے پڑھیں۔ اگر زبانی یاد نہیں ہے تو دیکھ کر پڑھ سکتے ہیں۔

سورۃ یٰسین میں سات جگہ مبین ہے تو کل مبین علاوہ قرآن مجید کے سات سو چودہ مرتبہ ہو گئی ہر مرتبہ مبین پڑھ کر اس شکر پر پھونک دیا کرو بعد ختم اس شکر کو احتیاط سے رکھو جب موقع ملے اس شخص کو کھلا دو ایسی شئے میں ملا کر کھلا دو جس سے کوئی شبہ نہ ہو انشاء اللہ تعالیٰ اس شکر کے حلق میں جانے کے بعد اس کے دل میں محبت پیدا ہوگی۔

شکر اس قدر ہو کہ جس سے ایک چائے کی پیالی یا کوئی مختصر شے میٹھی ہو سکے باقی شکر کی کمی بیشی آپ کے اختیار میں ہے جس شخص کو مسخر کرنے کے واسطے عمل کرو اس شخص کے واسطے یہ شکر کار آمد ہے شکر پر دم کرتے وقت اس شخص کا نام لے کر دعا کرو الٰہی فلاں بن فلاں کے دل میں میری طرف سے محبت کی شیرینی بھر دے یہ عمل محبت کے لئے مجرب ہے مگر ہمیشہ جائز جگہ میں کام لیا جائے۔ اگر ناجائز کرو گے تو ذلیل وخوار ہو گے۔ اوّل وآخر درود پاک گیارہ گیارہ باب ضرور تلاوت کریں۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔



# عمل حبُ کے لئے

## ناراض احباب کے لئے

آپ چاہتے ہیں کہ آپ سے یہ حضرات محبت رکھیں مثلاً اگر ماں باپ بیوی اولاد یا کوئی عزیز ناراض ہے اور آپ اس سے رضامندی چاہتے ہیں تو مندرجہ ذیل شعر بعد نماز عشاء روزانہ تین سو اکیس مرتبہ پڑھیں آسمان کے سایہ میں برہنہ سر کھڑے ہو کر، لیکن توجہ بھرپور رکھیں۔

بعد تعداد عمل پوری ہونے پر تصور کر کے اس ناراض شخص کی طرف پھونک دیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں آپ جس کو راضی کرنا چاہتے ہیں انشاء اللہ راضی ہوں گے۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔

لطف الذی یرفق بالا ولادی

ویطرح المحبہ فی الالبادی



# عمل حبُ کے لئے

## محبت میں کامیابی

اس عمل کو نہ ہی کریں تو بہتر ہے اس کے سوا بہت سارے عملیات ہیں۔ آپ کر سکتے ہیں یہ عمل کتب میں درج تھا سو ہم نے یہاں رقم کر دیا۔ بزرگ علم تو اس کی تعریف کی ہے لیکن ہم آپ سے اپنی جانب سے درخواست کر رہے ہیں۔ ویسے آپ کی اپنی مرضی ہے۔ ہم کیوں منع کر رہے ہیں آپ باخوبی سمجھ گئے ہوں گے۔ بہر حال یہ عمل اس طرح ہے۔ چنے کے چالیس دانے لے کر ہر ایک دانے پر سورۂ زلزال پڑھ کر دم کرے اور ہر ایک دانے کو آگ میں ڈالے اس وقت منہ میں شرینی رکھے انشاء اللہ تعالیٰ کم سے کم تین روز میں کامیابی حاصل ہوگی خدانخواستہ اگر تین روز میں کامیابی نہ ہو تو ایک ہفتہ تک اس عمل کو جاری رکھیں انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔ لیکن اپنی نیت پاک ارادے نیک رکھیں



اسم چاہت یہ ہیں:

وَاِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا وَوُلْزِلْهواز لاقزا لاشدیداً ہ جمیع جوارح فلاں بن فلاں سے حبُ فلاں بن فلاں یو مئد یصدر النّاس اشتاتا لیروا اعمالھم فمن یعمل مثقال ذرۃ خیر یرہ ومن یعمل مثقال ذرۃ شرّیرہ

نوٹ: ......فلاں بن فلاں کی جگہ اپنا اور اپنی ماں اور مطلوب اور اس کی ماں کا ضرور تحریر کریں۔ اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔



# عمل حبُ کے لئے

## محبت کی الائچیاں

اگر آپ اپنی محبوب کے قریب ہیں۔ اور یہ ممکن ہے آپ اس کچھ بھی کھلا سکتے ہیں، اور اسے شریک زندگی بنانا چاہتے ہیں تو خلوص اور مکمل سچائی کے ساتھ اس عمل کو کریں، لیکن ایک بات یاد رکھیں غیر شرعی حرکت ہرگز نہ کریں، اور نہ ایسا ارادہ رکھیں، ورنہ اپنے نقصان کے خود ذمہ دار ہوں گے۔ یہ نہایت آسان عمل ہے اگر آپ سچی محبت رکھتے ہیں بسم اللہ الرحمن الرحیم سے شروع کریں۔ یہ عمل اس طرح ہے۔ اچھی قسم کی سات الائچیاں لے کر مندرجہ ذیل اس چاہت کو ایک سو اکیس بار پڑھ کر تصور محبوب رکھتے ہوئے ان الائچیوں پر دم کریں۔ اور اپنی محبوب کو کھلا دیں، انشاء اللہ آپ کی محبت آپ تصور سے نکل کر آپ کی زندگی میں مجسم ہوگی۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔

اسم چاہت یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نستعین اللھم جعل محبوب فی قلبی

یابدوح یابدوح یابدوح۔



# عمل حبُ کے لئے

## اے میری محبت

اس عمل کوآپ نے اگر پوری توجہ سے کیا تو یہ ناممکن ہے کہ آپ کامیاب نہ ہوں۔لیکن نیت کا درست ہونا ضروری ہے۔اگر آپ کی نیت پاک ہے تو یہ عمل آپ کو اپنی محبت سے ہم آغوش کردے گا۔محبت کیلئے یہ عمل نہایت سریع الاثر ہے اور بے حد مجرب ہے خطا نہیں کرتا۔بارہا مرتبہ کا آزمودہ ہے اس عمل شریف کی دو ترکیبیں ہیں عامل اپنے نیک ارادے کے ساتھ جس طرح سہولت سمجھے عمل کرسکتے ہیں۔ہاں اگر آپکے ارادے میں آلودگی ہے تو آپ ذلیل وخوار ہوں گے۔بس یہ بات ہم آپ کو بار بار سمجھا رہے ہیں۔اس کا مکمل خیال رکھیں۔اللہ ہی قوت والا، عظمت والا ہے۔

### پہلی ترکیب:

مندرجہ ذیل آیات قرآنی کے اعداد بحساب ابجد نکالے جو حسب ذیل ہیں

| | | |
|---|---|---|
| لوانفقت | مافی الارض | جمیعاً ما الفت |
| ۶۶۷ | ۱۱۶۳ | ۶۷۶ |
| بین قلوبھم | ولکن اللہ الفت بینھم | |
| ۲۴۵۱ | ۳۹۰ | |
| انہ' عزیز حکیم | عسیٰ اللہ ان یجعل بینکم | |
| ۲۲۸ | ۲۸۶ | |
| وبین الذین | عادیتم منھم مورتہ' | |
| ۸۵۹ | ۱۱۱۵ | |
| واللہ قدیرٌ واللہ غفوراً الرحیم | | |
| ۳۰۰۲ | | |
| سخر لہ بحق | | |
| ۱۰۰۵ | | |

میزان کل اعداد (۸۸۲۲)



### درود پاک ﷺ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ
وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ O
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی
اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ O

مجموعہ ہذا میں طالب و مطلوب کے اعداد مع لفظ بن و بنت و عرف شامل کر کے بعد ازاں مربع نقش تیار کرلیا جائے اور اس نقش کا فلیتہ بنا کر لیکن (فلیتے کے لئے) نئی روئی نیا چراغ اور نیا تیل روزانہ چنبیلی کا ہونا چاہیے۔یہ ضروری ہے۔اس میں تھوڑی سی احتیاط رکھیں۔فلیتے کے روبرو بیٹھ موافق تعداد اسم مطلوب مذکورہ بالا آیات تلاوت کریں۔اگر پہلی دوسری اور تیسری شب میں گوہر مقصود ہاتھ نہ آئے تو تا حصول مراد ہفتہ دو ہفتہ تین ہفتے متواتر پڑھتے رہیں کوئی دن ناغہ نہ کریں۔مایوس ہرگز نہ ہوں انشاء اللہ کامیابی ضرور حاصل ہوگی۔ویسے یہ عمل چالیس روز کا ہے۔اور انشاللہ چالیس رز میں ضرور کامیابی حاصل ہوتی ہے۔



### دوسری ترکیب:

آیت مذکورہ کے مجموعہ میں طالب ومطلوب کے عقیقے کا نام مع عرف کے اگر ہر دو حروف ہوں مع لفظ بن وبنت کے حسب مذکور جمع کریں اور مربع نقش تیار کریں اور نقش کو اس طرح تہہ کریں کہ داہنے ہاتھ کا زیریں گوشے سے بائیں ہاتھ کے گوشہ بالا کی طرف تہہ ہو گویا کہ خانہ ایک پرنوک بنے وہیں روشنائی سے نشان بنائیں پھر کوری روئی اس پر لپیٹیں کہ سب کاغذ اس پر چھپ جائے وہی نشان والا گوشہ یاد رکھیں روئی لپیٹ کر اس پر پھر نشان بنائیں اور کورے چراغ میں چنبیلی یا بیلے کا عمدہ تیل بھریں اور اس فلیتہ کو باوضو لکھ کر اس پر رکھیں اور پاک صاف ہو کر اسے روشن کریں چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی جانب رکھیں اور خود اس کے پیچھے بیٹھ کر اس کی روشنی میں باوضو مذکورہ دونوں آیات پڑھیں حروف پڑھنے میں غلطی نہ کریں اور دیسی کاغذ

پرلکھیں حروف چشمہ دار ہوں مثلاً ق د ف م ہ لکھے جائیں فلیتہ کا رخ خانہ مطلوب کی جانب رہے قرأت آیات میں قلب کو عزوجل کی طرف متوجہ رکھیں قرأت اور فلیتہ ساتھ ساتھ ختم ہوا گر قرأت جلد ختم ہونی والی ہو فلیتہ ساتھ ساتھ ختم ہوا گر قرأت جلد ختم ہونے والی ہو اور فلیتہ کی لو جلد جلد بڑھائیں بچے ہوئے تیل کو اپنے بالوں میں یا جسم میں لگائیں، سات یا اکیس یا اکتالیس روز پڑھیں گھبرائیں نہیں اور شک بھی نہ لائیں چڑھتے چاند جو کیم سے تیرہویں شب تک رہتا ہے۔

ماہ ثابت یا ذوجسدین سے شروع کریں اور وقت مقررہ پر بعد نماز عشاء پڑھا کریں، شب کا ایک وقت مقرر کرلیں آخر تک وہ وقت ناغہ نہ ہو تلاوت میں صرف آیات رہیں نام وغیرہ کچھ نہ ہوگا۔



# عمل حبُ کے لئے

## تسخیرِ محبت

محبت وتسخیر کیلئے یہ عمل مبارک بعد نماز عشاء قبلہ رو ہو کر اکتالیس دن تک ہر روز اکیس مرتبہ پڑھیں تسخیر خلائق کیلئے بے حد پراثر عمل ہے۔ لیکن ارادے نیک، اور قلب پاک وصاف ہو۔ اول وآخر درود پاک کا ورد ضرور رکھیں۔

**اسم چاہت:**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ: جب یا جبرائیل یا دردائیل یا رفتمائیل تنکفیل احضرو ملحب و المسخرات خلق اللہ بحق اللہ یا اللہ یا ودود یا بدوح یا اقطاب سھد.

**درود پاک ﷺ:**

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ



وَعَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ O
اَللّٰھُمَّ بَارِکۡ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکۡتَ عَلٰی اِبۡرَاھِیۡمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبۡرَاھِیۡمَ اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ O

اس عمل میں ایک اور خوبی بھی ہے۔ یہ عمل کشائش رزق کیلئے بھی پڑھا جاتا ہے لیکن اس کی تعداد میں اضافہ کرنا ہوگا یعنی بعد از نماز ہر ایک ہزار گیارہ مرتبہ روزانہ بلاناغہ پڑھنا ہوگا اور درود پاک ایک سو ایک بار انشاء اللہ تعالیٰ رزق کی فراوانی ہوگی۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔



# عمل حبُ کے لئے

## سچی محبت کے لئے

اگر آپ کسی سے محبت کرتے ہیں اور اپنی محبوبہ کو شریک زندگی بنانا چاہتے ہیں تو محبوبہ کیلئے اس سے بہتر اور کوئی عمل تجربہ میں نہیں آیا فوراً اثر کرتا ہے بشرطیکہ طلب صادق ہو اور نیت نیک ہو۔ بدنیت تو ہمیشہ ذلیل وخوار ہوتا ہے۔

**عمل:**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
یاجامع المتفرقین بحق یا بدوح

**ترکیب:**

ہر روز بعد نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ پڑھا کریں پڑھتے وقت محبوب کا تصور رکھیں کہ وہ ہاتھ باندھے سامنے کھڑا ہے۔ اس عمل کو تواتر سے کرے۔ انشاء اللہ کامیابی ضرور ملے گی۔ اللہ ہی قوت والا عظمت والا ہے۔



# عمل حبُ کے لئے

## محبت پانے کے لئے

اس عمل مبارک کو ابتدائی چاند کی تاریخوں میں کسی مبارک سعد میں اپنی یا محبوب کی نیک سعد تاریخ سے شروع کرے پہلے دن جو وقت مقرر کریں اسی وقت روز پڑھا کریں ہر روز سات بار یہ عمل پڑھیں اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھیں اور اس عمل کو چالیس دن تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ آپ کو ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ اپنی نیت کو درست و پاک رکھیں۔ اور محبوب کا تصور ذہن میں آئینہ ہونا ضروری ہے۔ اللہ تبارک تعالیٰ پر مکمل بھروسہ ویقین ہونا ضروری ہے۔

اسم عمل یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

الحمدللّٰہ رب العالمین بستم جان فلاں بن فلاں
رایا جان خویش یا فلاں الرحمٰن الرحیم بستم
چشمان فلاں بن فلاں رانا چشمان خویش با
فلاں مالک یوم الدین بستم وبان فلاں بن
فلاں با دھان خویش فلاں و ایاک نعبد بستم
گو شان فلاں بن فلاں را با گو شان خویش با
فلاں ایاک نستعین بستم سر فلاں بن فلاں
را ابا سر خویش با فلاں اھدنا الصراط
المستقیم بستم دستان فلاں بن فلاں رابا
دستان خویش با فلاں صراط الذین بستم
پائے فلاں بن فلاں را یا پائے خویش با فلاں
انعمت علیم بستم کنود فلاں بن فلاں را با
کنود خویش با فلاں غیر المغضوب علیھم



بستم علھائے فلاں بن فلاں با علھائے خویش
با فلاں ولا الضّالین بستم سی صدو شقت وشش
رگ وجھا صد و جھل و جھار استخواں فلاں
را با آھن بستم ھفت اند ام فلاں بنت فلاں علیٰ
حب ُفلاں بن فلاں به ھفت آیت الحمد اللہ
ربّ العالمین بستم۔

### ایک عرض ہے:

یہ اس اسم چاہت آپ عمل میں لائیں اپنے لئے تو صرف "خویش" پڑھیں، اگر دوسرے کے لئے عمل میں لائیں تو فلاں کی جگہ اس کا نام لیں اسی طرح ہر اس مقام جہاں فلاں بن فلاں آئے مطلوب اور اس کی والدہ کا نام لیں۔ یہ بہت ضروری ہے۔



# عمل حبُ کے لئے

## صرف اہل دل کے لئے

یہ عمل ان اہل دل کے لئے اکثیر ہے جو محبت میں بے قرار ہیں۔ اور انہیں کسی طور سکون نہیں آرہا ہو۔ اکثر بزرگان اہل علم نے اسے محبت میں قوت قرار دیا ہے۔ اس عمل کے بارے میں ان کا کہنا ہے یہ کبھی خطا نہیں جاتا۔ اور اللہ جو چاہے۔ اگر اللہ تبارک تعالیٰ کی رضا نہیں تو تمام قوتیں مل کر بھی کچھ نہیں کرسکتیں۔ اس لئے جو بھی عمل کریں اللہ تبارک تعالیٰ کی عاجزی میں رہ کر کریں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

اسم چاہت:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

بسم اللہ الذی بیدہ ملکوت السمٰوٰت کل شی و الیہ ترجعون
لاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم

